ISSN 2518-5330



ششماہی

# مجلہ علوم اسلامیہ و دینیہ

جلد نمبر ۱، شمارہ نمبر ۱، جنوری۔ جون ۲۰۱۶

مدیر: ڈاکٹر جنید اکبر



شعبہ علوم اسلامیہ و دینیہ، جامعہ ہری پور



Patron in Chief:
Prof. Dr. Nasser Ali Khan,
Vice Chancellor, University of Haripur

سرپرستِ اعلیٰ:
پروفیسر ڈاکٹر نصر علی خان،
وائس چانسلر، جامعہ ہری پور

Editor in Chief:
Dr. Abdul Muhaimin
Head of Department of Islamic & Religious Studies,
University of Haripur

مدیرِ اعلیٰ:
ڈاکٹر عبدالمھیمن،
سربراہ شعبہ علومِ اسلامیہ ودینیہ، جامعہ ہری پور

Editor:
Dr. Junaid Akbar,
Assistant Professor, Department of Islamic & Religious Studies,University of Haripur

مدیر:
ڈاکٹر جنید اکبر،
اسسٹنٹ پروفیسر، شعبہ علومِ اسلامیہ ودینیہ، جامعہ ہری پور

Associate Editor:
Dr. Muhammad Ikramullah
Assistant Professor, Department of Islamic & Religious Studies,University of Haripur

معاون مدیر:
ڈاکٹر محمد اکرام اللہ،
اسسٹنٹ پروفیسر، شعبہ علومِ اسلامیہ ودینیہ، جامعہ ہری پور

## EDITORIAL BOARD

## فہرست مضامین

# جلاٹین (Gelatin) کے استحالہ کے فقہی احکامات

ڈاکٹر جنید اکبر *
تصنیف اللہ **

## ABSTRACT

*Gelatin is derived from Collagen which is a natural protein in the animal's skin and tissues like cows and pigs. So in this connection there is a doubt in its status that whether it is lawful (Halãl) or unlawful (Harãm). There are two different views about Gelatin. According to the 3rd Fiqhi Conference held in Makka al Mukarma that such Gelatin which has been derived from the Pig tissues and skin is not permissible. On the other side Islamic Fiqha Academy, India has decided that all kind of Gelatin is permissible because of Istihala i.e. its change from one thing into another thing in the light of the views of Imam Muhammad bin Hassan Alshibani in Raddul Muhtar Aala Durrul Mukhtar.*

**Key words:** *Gelatin, Collagen, Istihala*

### تمہید

جدید دور کے تقاضوں اور بڑھتی ہوئی انسانی ضروریات کو مد نظر رکھتے ہوئے غذائی اشیاء کو خاص اہمیت حاصل ہے۔ غذائی ضروریات کو پوری کرنے کے لئے مختلف مصنوعی طریقوں سے غذائی اشیاء میں مختلف عناصر کااختلاط کیا جاتا ہے، تاکہ غذائی پیداوار کو بڑھایا جاسکے۔ اس کے نتیجے میں بہت سی ایسی غذائی اشیاء نہ صرف بازاروں میں موجود ہیں بلکہ ان کا عام استعمال مسلمان گھرانوں میں بھی کیا جارہا ہے۔ ان چیزوں میں بیکری میں بننے والی غذائی اشیاء، آئس کریم، ٹافیاں، جیلی، دواؤں کے کیپسول وغیرہ ہیں جن کے تیاری میں جلاٹین کااستعمال کیا جاتا ہے۔

### جلاٹین کیا ہے؟

انسائیکلوپیڈیا "برٹانیکا" میں جلاٹین کا تعارف درج ذیل الفاظ میں بیان ہوا ہے:

"**Gelatin,** *Animal protein substance having gel-forming properties, used primarily in* food *products and home cookery, also having various industrial uses. Derived from* collagen, *a protein found in animal skin and bone, it is extracted by boiling animal hides, skins, bones, and tissue after alkali or acid pretreatment. An easily digested, pure protein food, it is nutritionally an incomplete protein, deficient in certain amino acids. Unflavored, granulated gelatin, almost tasteless and odorless, ranges from faint yellow to amber in colour. Gelatin is also available as a finely ground mix with added* sugar, *flavouring, acids, and colouring. When stored in dry form, at room temperature, and in an airtight container, it remains stable for long periods*" [1]

* اسسٹنٹ پروفیسر، شعبۂ علومِ اسلامیہ ودینیہ، جامعہ ہری پور
** ایم فل سکالر، شعبۂ علومِ اسلامیہ ودینیہ، جامعہ ہری پور

"جلاٹین حیوانی پروٹینی مادہ ہے جس کے اندر جیلی یعنی گاڑھا لیس دار مادہ بنانے کی خاصیت ہوتی ہے، یہ ابتدائی طور پر غذائی مصنوعات اور گھروں میں بنائے ہوئے پکوانوں میں استعمال ہوتی ہے، اس کے صنعتی استعمال بھی ہے، جلاٹین، کولاجین Collagen سے حاصل کیا جاتا ہے، کولاجین جانوروں کی کھال اور ہڈیوں میں پایا جانے والا قدرتی پروٹین ہوتا ہے، جسے جانوروں کی موٹی کھال، پتلی کھال، ہڈیوں، خلیوں اور نسوں کو الکلی Alkali یا تیزاب میں کافی وقت تک بھگونے اور پھر اس کو ابالنے کے بعد حاصل کیا جاتا ہے، یہ بآسانی ہضم ہونے والی خالصتاً پروٹینی غذا ہے، یہ غذائی طور پر نامکمل پروٹین ہوتی ہے جو کہ امینو ترشہ میں معمولی مقدار میں ہوتی ہے۔دانوں کے شکل میں جلاٹین بے بو اور تقریباً بے ذائقہ ہوتی ہے۔جلاٹین باریک سفوف کی شکل میں شکر رنگ، ایسڈ اور خوشبو کے ساتھ بھی بازار میں ملتی ہے، جب اس کو خشک حالت میں کمرے کے درجۂ حرارت پر کسی ہوابند ڈبہ میں رکھا جائے تو عرصہ تک محفوظ رہ سکتی ہے"

جلاٹین کوئی قدرتی مادہ نہیں ہے بلکہ یہ مختلف جانوروں عموماً گائے اور خنزیر کی ہڈیوں اور کھالوں میں پائے جانے والے پروٹین "کولاجین" سے حاصل کی جاتی ہے۔

*"Gelatin is a protein substance derived from collagen, a natural protein present in the tendons, ligaments, and tissues of mammals. It is produced by boiling the connective tissues, bones and skins of animals, usually cows and pigs"* [2]

"جیلاٹین ایک پروٹینی مادہ ہے جو کولاجین سے حاصل کیا جاتا ہے، یہ قدرتی پروٹین دودھ دینے والے جانوروں کے نسوں، خلیوں میں پائی جاتی ہے، یہ عام طور پر گائے اور سور کے ہڈیوں اور کھالوں کو اُبال کر حاصل کی جاتی ہے"

جلاٹین کے بنیادی عناصر میں خنزیر یا مردار جانوروں کی کھال، ہڈیاں، اور نسوں کے اجزاء ہوتے ہیں، جنہیں کیمیائی عمل کے ذریعے صاف کرکے اور تبدیلی کے مراحل سے گزار کر نئے نام اور نئے اوصاف کے ساتھ ایک نیا مادہ بنادیا جاتا ہے۔

**جلاٹین کا استعمال**

جلاٹین مختلف چیزوں میں استعمال ہوتی ہے ان میں جیلی سے بنی اشیاء قابل ذکر ہیں:

*"As a foodstuff, gelatin is the basis for jellied desserts; used in the preservation of fruit and meat, and to make powdered milk, meringue, taffy, marshmallow, and fondant. It is also used to clarify beer and wine. Gelatin's industrial applications include medicine capsules, photographic plate coatings, and dying and tanning supplies"* [3]

" جلاٹین عام طور جیلی سے بنے ہوئے مختلف کھانوں کی چیزوں میں استعمال ہوتی، یہ گوشت اور پھلوں کو محفوظ کرنے اور ملک پوڈر بنانے کے لئے بھی استعمال ہوتی ہے جلاٹین انڈے سے بننے والی مٹھائیوں، ٹافیوں اور بیکری میں استعمال ہوتی ہے، یہ شراب اور بیئر کو صاف کرنے کے لئے بھی استعمال ہوتی ہے جلاٹین کا کارخانہ جاتی استعمال کیپسول بنانے، فوٹو گرافی کی پلیٹ کوٹنگز، اور خضاب بنانے میں ہوتی ہے"

**جلاٹین کا استحالہ**

جلاٹین کے متعلق چونکہ یہ ذکر ہو چکا ہے کہ جانوروں کے ہڈیوں اور کھالوں سے حاصل کی جاتی ہے، یہ جانور خنزیر اور دوسرے حرام جانور بھی ہو سکتے ہیں۔جلاٹین کی تیاری میں ہڈیوں اور کھالوں کو کئی مراحل سے گزارا جاتا ہے، سب سے پہلے

انہیں صاف کرکے لمبے عرصے کے لئے تیزاب میں رکھا جاتا ہے، پھر تیزاب سے نکال کر کچھ عرصہ چونا میں رکھتے ہیں، پھر ان کو گرم پانی میں اُبالتے ہیں، پھر ٹھنڈا کرکے خشک کیاجاتا ہے، پھر ان کو پیس کر ایک لیس دار مادہ حاصل کیا جاتا ہے ان تمام تبدیلیوں کے بعد ان میں سابقہ رنگ، مزہ اور بو نہیں رہتا اور یہ ایک نئے اوصاف کی حامل ہو جاتی ہیں، یعنی ان میں ماہیت کی تبدیلی واقع ہو جاتی ہے۔

**جلاٹین کے متعلق فقہی احکامات**

مولانا تقی عثمانی جلاٹین سے بحث کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"إن كان العنصر المستخلص من الخنزير تستحيل ماهيته بعملية كيمياوية، بحيث تنقلب حقيقته تماما، زالت حرمته ونجاسته، وإن لم تنقلب حقيقته بقي على حرمته ونجاسته، لأن انقلاب الحقيقة مؤثر في زوال الطهارة والحرمة عند الحنفية"[4]

" احناف کے نزدیک اگر خنزیر کے اجزاء سے بنا ہوا عنصر کیمیائی تجزیہ سے اپنی پوری حقیقت بدل دے اور دوسری شکل اختیار کرلے تو اس کی حرمت اور نجاست کا حکم بھی ختم ہو جائے گا اور اگر اس کی اصلی شکل اور حقیقت باقی رہ جائے تو نجاست وحرمت کا حکم بھی باقی رہے گا، اسلئے کہ طہارت وحرمت کے حکم کے بدل جانے میں حقیقت کا بدل جانا ہی اثر انداز ہوتا ہے"

مولانا مفتی جمیل احمد نذیری اپنے مقالہ "انقلاب ماہیت اور اس کے احکام" میں جلاٹین کے متعلق فرماتے ہیں:

" جلاٹین بے شمار خصوصیات کی حامل ہے یہ جیلی بنانے، کسی شئے کو گاڑھا کرنے اور اس کو جمانے اور ایکسرے فلم بنانے کے لئے اور اس کی شکل پذیری میں استعمال ہوتی ہے، اشیاء کو گاڑھا کرنے کے باعث جلاٹین مختلف چیزوں میں استعمال ہوتی ہے جیسے:

1. غذا {مٹھائیوں اور دودھ سے بننے والی اشیاء، گوشت کی مصنوعات وغیرہ}
2. دواؤں کی صنعت۔
3. فوٹو گرافی

چونکہ جلاٹین کے عام استعمال کی وجہ سے اس کے استعمال سے شاید ہی کوئی بچ جائے اس لئے عموم بلویٰ کی وجہ سے اس کا استعمال جائز ہو سکتا ہے"[5]

دوسری جگہ پر فرماتے ہیں:

"ماہرین نے جلاٹین بنانے کے جو طریقے بتائے ہیں، اُن میں سے کسی ایک طریقے پر بھی انقلاب ماہیت اور استحالہ عین کی تعریف صادق نہیں آتی ہے کیونکہ ہر طریقے میں اصل مادہ برقرار رہتا ہے خواہ اس کو گوند کی شکل دی گئی ہو یا برادہ یا پاؤڈر کی کیونکہ یہ سب اسی چمڑے یا ہڈی کی ہی ہے، اس کے اوصاف بدلے ہیں، حقیقت نہیں بدلی"[6]

لیکن بہرحال انقلاب ماہیت واستحالہ عین نہ ہونے کے باوجود جلاٹین کی بعض صورتوں کا استعمال جائز ہے اور بعض کا ناجائز:

1. خشک ہڈی جو خنزیر کی نہ ہو، خواہ کسی بھی مردار یا مذبوح جانور کی ہو اس کی جلاٹین استعمال کرنا جائز ہے"[7]

2. "مذبوح جانور کی تر ہڈی اور اس کی کھال اور مردار جانور کی دباغت شدہ کھال کی جلاٹین استعمال کی جاسکتی ہے" [8]

3. "ماکول اللحم جانور کی آنت کی جلاٹین استعمال کی جاسکتی ہے" [9]

4. "خنزیر کی کھال اور اس کی خشک و تر ہڈی کی جلاٹین جائز نہیں، اسی طرح مردار جانور کی تر ہڈی اور غیر دباغت شدہ کھال اور اس کی آنت کی جلاٹین جائز نہیں ہے" [10]

5. " کتے کی خشک و تر دونوں ہڈی سے بنی جلاٹین جائز نہیں ہے" [11]

6. " فنی ماہرین کے ذریعے جو تحقیق سامنے آئی ہے اس کے مطابق جلاٹین بنانے کے عمل میں ان جانوروں کی کھالوں اور ہڈیوں کی حقیقت باقی نہیں رہتی، بلکہ ایک نئی شے اور نئی حقیقت بن جاتی ہے، اس لئے اس کے استعمال کی گنجائش ہے، لیکن مولانا بدر الحسن قاسمی نے حرام جانوروں کے اجزائے جسم سے حاصل شدہ جلاٹین کے استعمال سے گریز کرنے کو ترجیح دی ہے" [12]

اسی طرح فتاوی اللجنۃ الدائمۃ میں مرقوم ہے:

"الجيلاتين إذا كان محضرا من شيء محرم كالخنزير أو بعض أجزائه كجلده وعظامه ونحوهما فهو حرام، قال تعالى: {حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِيرِ} وقد أجمع العلماء على أن شحم الخنزير داخل في التحريم، وإن لم يكن داخلا في تكوين الجيلاتين ومادته شيء من المحرمات فلا بأس به" [13]

"جلاٹین جب حرام چیزوں سے حاصل کی جائے جیسے خنزیر یا اس کے کچھ اجزاء سے جیسے اس کی جلد اور اس ہڈی وغیرہ تو وہ حرام ہے، اللہ تعالی کے قول کے مطابق {کہ حرام کیا گیا تم پر مردار، خون اور خنزیر کا گوشت} اور علماء کا اس پر اجماع ہے کہ خنزیر کی چکنائی حرام چیزوں میں داخل ہے، اور اگر وہ اور دوسرے حرام مادے جلاٹین کے بنانے میں داخل نہیں ہے تو جلاٹین کے استعمال میں کوئی مضائقہ نہیں ہے"۔

دوسری جگہ فتاوی یسئالونک میں نقل کیا گیا ہے:

" الجيلاتين المتكون من استحالة عظم الحيوان النجس وجلده وأوتاره: طاهر وأكله حلال" [14]

" استحالہ کے ذریعے نجس جانور کے ہڈی اور جلد سے بنی ہوئی جلاٹین پاک ہے اور اس کا کھانا حلال ہے"

ردالمحتار میں اس کی صراحت کچھ اس طرح کی گئی ہے:

"(وَبَعْدَهُ) أَيْ الدَّبْغِ (يُبَاعُ) إلَّا جِلْدَ إنْسَانٍ وَخِنْزِيرٍ وَحَيَّةٍ (وَيُنْتَفَعُ بِهِ) لِطَهَارَتِهِ حِينَئِذٍ (لِغَيْرِ الْأَكْلِ) وَلَوْ جِلْدَ مَأْكُولٍ عَلَى الصَّحِيحِ سِرَاجٌ، لِقَوْلِهِ تَعَالَى {حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ} [المائدة: 3]- وَهَذَا جُزْؤُهَا.وَفِي الْمُجْمَعِ: وَنُجِيزُ بَيْعَ الدُّهْنِ الْمُتَنَجِّسِ وَالِانْتِفَاعَ بِهِ فِي غَيْرِ الْأَكْلِ بِخِلَافِ الْوَدَكِ" [15]

"دباغت کے بعد مردار کی کھال سے فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے کیونکہ وہ پاک ہو جاتی ہے، لیکن کھانے کے علاوہ کاموں میں فائدہ اٹھایا جائے اگرچہ ماکول اللحم مردار جانور ہی کی کھال ہو۔ صحیح مذہب یہی ہے کیونکہ اللہ تعالی

کا ارشاد ہے کہ تم پر مردار حرام کیا گیا ہے، اور یہ کھال اس مردار کا جزء ہے، مجمع میں ہے کہ ہم نجس تیل کو بیچنے اور کھانے کے علاوہ دوسرے کاموں میں اس سے فائدہ اٹھانے کی اجازت دیتے ہیں لیکن مردار کی چربی بیچنے اور فائدہ اٹھانے کی اجازت نہیں دیتے"۔

علامہ ابن عابدین اس کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"(قَوْلُهُ وَيُنْتَفَعُ بِهِ) أَيْ بِالْجِلْدِ بَعْدَ دَبْغِهِ (قَوْلُهُ وَلَوْ جِلْدَ مَأْكُولٍ عَلَى الصَّحِيحِ) وَقَالَ بَعْضُهُمْ: يَجُوزُ أَكْلُهُ؛ لِأَنَّهُ طَاهِرٌ كَجِلْدِ الشَّاةِ الْمُذَكَّاةِ، أَمَّا جِلْدُ غَيْرِ الْمَأْكُولِ كَالْحِمَارِ لَا يَجُوزُ أَكْلُهُ إجْمَاعًا؛ لِأَنَّ الدَّبْغَ فِيهِ لَيْسَ بِأَقْوَى مِنْ الذَّكَاةِ وَذَكَاتُهُ لَا تُبِيحُهُ فَكَذَا دَبْغُهُ"[16]

" یعنی جلد سے دباغت کے بعد فائدہ اٹھانے کے قول کے بارے میں بعض فقہاء کہتے ہیں کہ اگر جلد ماکول اللحم جانور کی ہے تو ٹھیک ہے اس کا کھانا جائز ہے اس لئے کہ یہ پاک ہے، اور غیر ماکول جانور کی جلد جو ہے جیسے گدھا تو بالاجماع دباغت کے بعد اس کا کھانا جائز نہیں، اس لئے کہ دباغت، شرعی ذبیحہ سے زیادہ قوی نہیں، جب شرعی ذبیحہ اس کو مباح نہیں کرتا تو دباغت کیسے مباح کردے گی"

محمد بن ابراہیم بن عبداللہ موسوعۃ الفقہ الاسلامی میں جلاٹین کے متعلق فرماتے ہیں:

"إن كان مصدر الجيلاتين من حيوان مأكول اللحم، مذكى ذكاة شرعية، أو من نبات غير ضار ولا سام، فهذا حلال، وما أضيف إليه حلال.الثانية: أن يكون مصدره من حيوان محرم الأكل كالميتة والخنزير، أو من حيوان مباح ولكنه غير مذكىً ذكاة شرعية، فهذا محرم الأكل، وإذا أضيف إلى الأطعمة حرمت؛ لاختلاط المباح بالمحرم".[17]

"اگر جلاٹین ماکول اللحم جانور اور شریعت کے مطابق مذبوح جانور کی ہو یا غیر مضر پودوں سے بنی ہو اور نہ سام کی ہو تو یہ حلال ہے اور جس چیز کی نسبت اس کی (جلاٹین) طرف ہو وہ بھی حلال ہے۔دوم یہ کہ اگر جلاٹین حرام جانور کی ہو جیسے کہ مردار اور خنزیر یا مباح جانور کی ہو لیکن شریعت کے مطابق ذبح نہ کیا گیا ہو تو یہ کھانے میں حرام ہے اس لئے کہ مباح کا حرام کے ساتھ اختلاط کیا گیا ہے"

الفقہ المیسر میں جلاٹین کے حکم کے متعلق مذکور ہے:

"وقد نظر المجمع الفقهي التابع للرابطة بمكة المكرمة في موضوع الجيلاتين وأصدر فيه قراره الثالث في دورته المنعقدة بمكة المكرمة بتاريخ ١١/ ٧/ ١٤١٩ هـ، وقد جاء في ذلك القرار:

يجوز استعمال الجيلاتين المستخرج من المواد المباحة ومن الحيوانات المباحة المذكاة تذكية شرعية، ولا يجوز استخراجه من محرم كجلد الخنزير وعظامه وغيره من الحيوانات والمواد المحرمة"[18]

"مکہ مکرمہ کے فقہاء کے اجتماع نے ۱۴۱۹-۷-۱۱ھ کو مکہ مکرمہ میں منعقدہ تیسرے اجلاس میں جلاٹین کے موضوع پر نظر ڈالی اور یہ قرارداد پاس کی، اس قرارداد میں ہے کہ شرعی طریقے سے مذبوح مباح جانوروں سے

نکالی گئی جلاٹین جائز ہے، اور حرام جانور جیسے خنزیر کی جلد و ہڈی وغیرہ اور دوسری حرام چیزوں سے نکالی گئی جلاٹین حرام ہے"

جلاٹین بنانے کے عمل کے متعلق مولانا محمد ارشاد الحق القاسمی اپنے مقالہ " انقلاب ماہیت کے اسباب اور الکحل کی حقیقت" میں رقم طراز ہے:

"ہڈی کو صاف کرنے کے بعد اور کھال کو دباعت کے بعد تیزاب میں دس سے پندرہ دن تک رکھتے ہیں، پھر چار سے آٹھ گھنٹے تک چونے میں رکھنے کے بعد گرم پانی میں ڈالنے کے بعد ٹھنڈے پانی میں رکھا جاتا ہے اور پھر پیس کر سفوف بنادیا جاتا ہے۔ ان مراحل سے گزارنے کے بعد انقلاب ماہیت ہو ہی جاتا ہے۔ اس انقلاب ماہیت کی دلیل میں یہ توجیہات پیش کی گئی ہیں:

الف: فقہاء کرام کا اتفاق ہے کہ کتے اور خنزیر کا نمک کی کان میں گر کر نمک بن جانا، انقلاب ماہیت ہے:

"لَوْ أُحْرِقَتْ الْعَذِرَةُ وَصَارَتْ رَمَادًا طَهُرَتْ لِلاسْتِحَالَةِ، كَالْخَمْرِ إِذَا تَخَلَّلَتْ، وَكَالْخِنْزِيرِ إِذَا وَقَعَ فِي الْمَمْلَحَةِ وَصَارَ مِلْحًا [19]

"اگر گوبر جلایا جائے اور راکھ بن جائے تو استحالہ کی وجہ سے پاک ہو گی، جیسا کہ شراب جب سرکہ بن جائے اور خنزیر جب نمک کی کان میں گر جائے اور نمک بن جائے"

اب اس پر غور کرنے سے معلوم ہو گا کہ جلاٹین بنانے کی صورت میں اس سے کم تبدیلی ماہیت کے اسباب اختیار ہوئے ہیں یا اس سے زائد۔

نمک کی کان میں صرف نمک کے ذریعے تبدیلی کا عمل ہوتا ہے جبکہ جلاٹین بنانے کے عمل میں تیزاب میں سڑانے، جلانے اور گلانے کی زیادہ طاقت ہے۔ للذا جب نمک کی کان میں تبدیلی ماہیت ہو جاتی ہے تو تیزاب میں کیوں نہیں؟

ب: فقہاء نے کہا ہے کہ کسی شئے کو جلا کر راکھ بنانے سے بھی انقلاب ماہیت ہو جاتی ہے جیسے:

" لو حرقت العذرة وصارت رمادا طهرت بالاستحالة[20]

یہاں تیزاب میں جلا کر اس کو سفوف بنادیا جاتا ہے جو کہ راکھ کی طرح ہو جاتا ہے، تو اس لحاظ سے اس میں انقلاب ماہیت ہو جاتی ہے۔

اسلامی فقہ اکیڈمی انڈیا کے مفتیان کرام اور محققین و ماہرین کی تحقیق کے مطابق غذائی مصنوعات اور دواؤں میں خنزیر کے اجزاء سے بننے والے جلاٹین کے استعمال کی گنجائش ہے کیونکہ اس میں ماہیت تبدیل ہو کر ایک نئی اور دوسری شے بن جاتی ہے۔

**خلاصہ بحث**

جلاٹین جانوروں کی جلد اور ہڈیوں میں قدرتی طور پر پائے جانے والے پروٹین " کولاجین" سے کیمیائی طریقے سے بنائی جاتی ہے جو مختلف غذائی اور غیر غذائی مصنوعات میں استعمال ہوتی ہے، جلاٹین چونکہ عام طور پر گائے اور خنزیر کی جلد میں پائے جانے والے کولاجین سے بنائی جاتی ہے، اس لئے اس کے حلال و حرام ہونے میں مختلف آراء سامنے آئی ہیں۔ مکہ مکرمہ میں ہونے والے تیسری فقہی اجلاس میں اس بات پر اتفاق کیا گیا ہے کہ خنزیر کے اجزاء سے بننے والی جلاٹین حرام ہے، جب کہ اسلامی فقہ اکیڈمی انڈیا کے مفتیان کرام اور محققین و ماہرین کی رائے ہے کہ ہر قسم کی جلاٹین حلال ہے کیوں کہ جلاٹین بنانے کا جو طریقہ کار

ہے اس کے مطابق خنزیر یا کسی دوسرے نجس العین جانور کے اجزاء میں مکمل طور پر تبدیلی ماہیت ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے اس پر حلال ہونے کا حکم لگایا جاسکتا ہے۔

## مصادر و مراجع (Refrences)

[1] http://www.britannica.com/EBchecked/topic/227922/gelatin Accessed on septembe 15, 2015

[2] http://www.madehow.com/Volume-5/Gelatin.html Accessed on septembe 15, 2015

[3] http://www.madehow.com/Volume-5/Gelatin.html Accessed on septembe 15, 2015۔

[4] قاضی محمد تقی عثمانی بن شیخ مفتی محمد شفیع، بحوث فی قضایا فقہیۃ معاصرۃ، باب اجوبۃ عن استفتاء المرکز الاسلامی بواشنطن، دمشق، دار القلم، الطبعۃ: الثانیۃ، ۱۴۲۴ھ = ۲۰۰۳م، ج۱، ص ۳۴۳۔

[5] مجاہد الاسلام قاسمی، مولانا، جدید فقہی مباحث، ج۱۸، احکام شرعیہ میں تبدیلی حقیقت کے اثرات، مقالہ، مولانا مفتی جمیل احمد نذیری "انقلاب ماہیت اور اس کے احکام" ، ص ۱۸۲۔۱۸۳۔

[6] حوالہ سابق، ص ۱۸۴۔

[7] ہدایہ ج ۳، ص ۵۵، باب بیع الفاسد بحوالہ مجاہد الاسلام قاسمی، مولانا، جدید فقہی مباحث، ج۱۸، احکام شرعیہ میں تبدیلی حقیقت کے اثرات، مقالہ، مولانا مفتی جمیل احمد نذیری "انقلاب ماہیت اور اس کے احکام، ص ۱۸۵۔

[8] جدید فقہی مباحث، ج۱۸، احکام شرعیہ میں تبدیلی حقیقت کے اثرات، مقالہ مولانا مفتی جمیل احمد نذیری "انقلاب ماہیت اور اس کے احکام، ص ۱۸۵۔

[9] ایضاً۔

[10] ایضاً

[11] حوالہ سابق، ص ۱۸۶۔

[12] جدید فقہی مباحث، ج۱۸، احکام شرعیہ میں تبدیلی حقیقت کے اثرات،، ص ۳۸۔

[13] اللجنۃ الدائمۃ للبحوث العلمیۃ والإفتاء، فتاوی اللجنۃ الدائمۃ۔المجموعۃ الاولی، جمع وترتیب: اِحمد بن عبد الرزاق الدویش، الریاض، رئاسۃ إدارۃ البحوث العلمیۃ والافتاء۔الادارۃ العامۃ للطبع، ج ۲۲، ص ۲۶۰۔

[14] ڈاکٹر حسام الدین بن موسی عفانۃ، فتاوی یسالونک، طبع اول، ۱۴۳۰-۱۴۲۷، مکتبہ دندیس، الضفۃ الغربیۃ، فلسطین، ج ۵، ص ۲۶۳۔

[15] ابن عابدین، رد المحتار علی الدر المختار، باب مطلب فی بیع دودۃ القرمز، ج ۵، ص ۷۳۔

[16] ایضاً

[17] محمد بن إبراہیم بن عبد اللہ التویجری، موسوعۃ الفقہ الإسلامی، بیت الافکار الدولیۃ، طبع اول، ۱۴۳۰ھ - ۲۰۰۹م، ج ۴، ص ۳۲۹۔

[18] عَبد اللہ بن محمد الطیّار، عبد اللہ بن محمّد المطلق، محمَّد بن إبراہیم الموسَی الفِقہُ المُیَسَّر، مَدَارُ الوَطن للنَّشر، الریاض۔المملکۃ العربیۃ السعودیۃ، طبع اول ۱۴۳۲ھ - ۲۰۱۱م، طبع دوم ۱۴۳۳ھ - ۲۰۱۲م، ج ۱۳، ص ۴۳۔

[19] ابن عابدین، ردالمحتار، ج۶، ص۵۳۷۔

[20] زین الدین بن ابراہیم بن محمد، المعروف بابن نجیم المصری (المتوفی: ۹۷۰ھ)، البحر الرائق، دار الکتاب الاسلامی، طبع دوم، تاریخ ندارد، ج۸، ص۵۴۶۔

# اسلامی نظامِ اقتصاد کی اخلاقیات

## (تجارت و معیشت میں دینی واخلاقی اقدار کی اہمیت کے حوالے سے علمی و تحقیقی جائزہ)

*The ethical consideration of Islamic economical system*

بخت شید *

ڈاکٹر حافظ محمد ثانی **

**ABSTRACT**

*Islam is a holistic and comprehensive system of life because the Creator of universe has given the instructions that are eternal and are perfect guide for humanity in all ages and circumstances. Islamic teachings are consistent with the comprehensive nature. Those instructions that human being has given for all walks of life in that the elements of morality is distinct and dominant and prohibited every act that is harmful to others. This fact is quite clear that the moral aspect of Islam is so important to consider the ethics of Islam has taken into consideration and there is no command to be out of the realm of ethics and particularly matters of life which is part of religion and are important aspect of society. Islamic teachings are so clear that there is no example of it in any economic system the world. Today we have different economic systems in the world which essentially teach us that the purpose of human life is to make money and collect goods even if affects the lives of others.*

*But in Islamic economic world it is emphasized that this world is not the original house and satisfactory zone of human being and his purpose is not to collect wealth but the worship of Almighty.*

*Human being is gifted fair system of order in every aspect of which there is clearly ethics thus human is strictly prohibited to collect money through unfair means and in cruel manners.*

*In this article we will discuss the ethical consideration of Islamic economical system.So it is quite clear that the guarantor of peace, love and harmony in the world is Islamic system.*

**Keywords:** *Islamic Economic System, Economics, Ethics*

### تمہید

دینِ اسلام صرف عقائد، عبادات اور چند رسوم کا نام نہیں جن کی ادائیگی کے نتیجے میں آدمی اپنی ذمہ داریوں سے عہدہ برآں ہو جائے بلکہ یہ ایک مکمل ضابطہ حیات ہے جس میں زندگی کے ہر شعبے اور ہر معاملے کے متعلق کامل و مکمل ہدایات و راہنمائی موجود ہے۔ اسلام کے اس جامع نظام کے تحت کئی شعبے ہیں جن میں ایک اہم اور بنیادی شعبہ معاملات کا ہے چنانچہ جس طرح اللہ تعالیٰ نے انسان کو عبادات کا مکلّف اور پابند بنایا ہے اسی طرح معاملات کے بارے میں بھی اسے ہدایات دی ہیں اور

* پی ایچ ڈی، ریسرچ سکالر، شعبہ اسلامیات، وفاقی اردو یونیورسٹی، عبدالحق کیمپس، کراچی

** ڈائریکٹر سیرت چیئر/صدر شعبہ قرآن و سنہ، وفاقی اردو یونیورسٹی، عبدالحق کیمپس، کراچی

انسان کو ان ہدایات واحکامات کا پابند بنایا ہے اور معاملات کے بارے میں بھرپور راہنمائی فرمائی ہے کہ لین دین اور خرید وفروخت کے وقت کن اہم باتوں اور اصولوں کی پابندی ضروری ہے، کون سی چیزیں جائز اور حلال ہیں اور کون سی ناجائز اور حرام ہیں۔

افسوسناک صورتحال یہ ہے کہ عرصۂ دراز سے مسلمانوں کے دلوں سے معاملات کے متعلق احکاماتِ شرعیہ کی اہمیت مٹ چکی ہے، اور دین کو صرف چند عقائد اور عبادات تک محدود رکھا ہے۔ معاملات کے حوالے سے اسلام نے جن عمدہ اخلاقیات کی تعلیم دی تھی ان کی فکر امتِ مسلمہ سے رفتہ رفتہ ختم ہوتی جارہی ہے۔

آج عالمی سطح پر مسلمانوں کو بد دیانت اور ناقابلِ اعتماد سمجھا جاتا ہے اور بہت سے لوگ مسلمانوں کے ساتھ مالی معاملات کرنے کو بھی تیار نہیں جس کی وجہ بھی صرف یہی ہے کہ اسلام نے معاملات کے لئے ہمیں جن زریں اخلاقیات کی تعلیم دی ہے ہم نے عمومی طور پر اس سے پہلو تہی اختیار کر رکھی ہے بلکہ بہت سے مسلمان تو اسلام کو ترقی کی راہ میں رکاوٹ سمجھتے ہیں، اس غفلت اور دینی اخلاقیات سے دوری کے نتیجے میں ہم معاملات کے میدان میں دنیا سے بہت پیچھے رہ چکے ہیں۔

ان حالات میں اس بات کی اشد ضرورت ہے کہ اسلام کے معاشی اور اقتصادی اخلاقیات کو سمجھ کر ان پر عمل کیا جائے تاکہ دنیاکے سامنے اسلام کے عادلانہ معاشی نظام اپنی تمام تر خوبیوں کے ساتھ نکھر کر سامنے آجائے اور بنی نوع انسان اس دائمی نظامِ معیشت کے فوائد سے مستفید ہوسکے۔

اسلامی نظامِ اقتصاد کے اخلاقیات کا دائرہ کار بہت وسیع ہے اس لئے ان تمام پہلوؤں پر تفصیلی روشنی ڈالنا ایک آرٹیکل میں ممکن نہیں تاہم ان کے اصول اور بنیادی باتوں کا جائزہ اس آرٹیکل میں لیا جائے گا۔

### 1: مال کمانا مقصدِ حیات نہیں

اسلامی نظامِ اقتصاد میں انسان کو جو سبق سب سے پہلے سکھایا جاتا ہے وہ یہ ہے کہ دنیا انسان کا مستقل گھر اور جائے قرار نہیں بلکہ یہ ایک عارضی ٹھکانہ ہے۔ اسی طرح مال کمانا انسان کا مقصدِ حیات نہیں بلکہ انسان ایک اعلیٰ وارفع مقصد کے لئے اس دنیا میں آیا ہے جو کہ حق تعالیٰ شانہ کی معرفت اور اس کی بندگی ہے۔ اسلام نے جائز طریقے سے مال کمانے پر پابندی نہیں لگائی بلکہ شرعی احکام کی پابندی کرتے ہوئے اس کی حوصلہ افزائی کی ہے، مگر ساتھ ہی دنیا کی محبت کو انسان کے لئے زہرِ قاتل اور تباہ کن قرار دیا ہے۔ رسول اکرم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے: حب الدنیا راس کل خطیئۃ [1] دنیا کی محبت ہر برائی کی جڑ ہے۔

یہ ایک ایسی بدیہی حقیقت ہے جس سے انکار نہیں کیا جاسکتا، کیونکہ آج دنیا میں جو فساد برپا ہے اس کے پیچھے دنیوی محبت کارفرما ہے۔ اسی طرح قرآن کریم نے بھی دنیا کو مقصود بنانے اور آخرت پر دنیا کو ترجیح دینے کو جہنم میں لے جانے کا ذریعہ قرار دیا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

﴿ فَأَمَّا مَنْ طَغَى (37) وَآثَرَ الْحَيَاةَ الدُّنْيَا (38) فَإِنَّ الْجَحِيمَ هِيَ الْمَأْوَى (39) ﴾ [2]

اس آیت کریمہ میں سرکشی اور دنیا کو آخرت پر ترجیح دینے (دنیا کی خاطر آخرت کو پسِ پشت ڈالنے) کو جہنم لے جانے والے اعمال میں سے قرار دیا ہے۔

نیز اسلام نے انسان کو جن باطنی اوصاف اور اخلاق کو اپنانے کی تعلیم دی ہے ان میں ایک اہم صفت زہد ہے۔ جس کے معنیٰ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے یہ بیان فرمائے ہیں:

الزهد أن لا يسكن قلبك إلى موجود في الدنيا ، ولا يرغب في مفقود منها [3]

زہد یہ ہے کہ دنیا میں جو کچھ موجود ہے اس پر آپ کا دل مطمئن نہ ہو اور جو نہیں ہے اس میں رغبت نہ ہو۔ (یعنی دنیا کی محبت غالب نہ ہو اور نہ اصل مقصد دنیا کی دولت اور ساز وسامان ہو)

قرآن کریم نے انسان کی یہی ذہن سازی کی ہے کہ وہ اس دنیا پر مطمئن ہو کر آخرت کو بھول نہ جائے، اور نہ اس دنیا کو اپنا مقصد اور منزل سمجھے بلکہ اس کو اللہ تعالیٰ کی نعمت سمجھتے ہوئے اس کے احکام کی پابندی کرتے ہوئے حاصل کرے اور اس کے حکموں کے مطابق خرچ کرے جبکہ غیر اسلامی نظریہ یہ ہے کہ مال و دولت اور عیش و عشرت ہی مقصود ہے اور اس میں کسی قسم کی کوئی پابندی نہیں ہے۔ حضرت شعیب علیہ السلام نے جب اپنی قوم کو ناپ تول میں کمی اور مالی معاملات میں کوتاہی کرنے سے منع کیا تو قوم نے جواب دیا:

﴿ قَالُوا يَا شُعَيْبُ أَصَلَاتُكَ تَأْمُرُكَ أَنْ نَتْرُكَ مَا يَعْبُدُ آبَاؤُنَا أَوْ أَنْ نَفْعَلَ فِي أَمْوَالِنَا مَا نَشَاءُ إِنَّكَ لَأَنْتَ الْحَلِيمُ الرَّشِيدُ ﴾ [4]

(قوم کے لوگ) کہنے لگے اے شعیب (علیہ السلام) کیا تمہاری نماز تمہیں یہ سکھاتی ہے کہ ہم چھوڑ دیں ان (معبودوں) کو جن کی عبادت ہمارے باپ دادا کرتے تھے یا ہم اپنے مالوں میں کرنا (چھوڑ دیں) جو ہم چاہیں؟ بے شک تم تو بڑے باوقار سمجھ دار ہو۔

یعنی ان لوگوں نے اپنے معاملات میں کسی کی دخل اندازی گوارا نہیں کی، اور پیغمبر کی تعلیمات کو اپنی مرضی کے خلاف پا کر اس پر تنقید کرنے لگے۔ اس سے مسلم اور غیر مسلم کے درمیان فرق واضح ہو جاتا ہے کہ مسلمان معاملات کو اللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق سرانجام دیتا ہے اور اسی میں اپنی نجات سمجھتا ہے خواہ وقتی طور پر اس میں نقصان برداشت کرنا پڑے، جبکہ غیر مسلم اپنی مرضی کے مطابق معاملات کرتا ہے اور اس میں حدود وقیود اور حلال وحرام کی تمیز نہیں کرتا۔ نیز مسلمان دنیا کو اپنا مقصد نہیں سمجھتا جبکہ غیر مسلم اس کو اپنا مقصد سمجھتے ہوئے اسی پر اکتفاء کرتا ہے۔

اسلام نے انسان کو مال کمانے سے منع نہیں کیا اور نہ ہی اس پر کلی پابندی لگائی ہے بلکہ جائز اور حلال طریقے سے مال کمانے کی اجازت اور حوصلہ افزائی فرمائی ہے۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے:

طلب کسب الحلال فریضة بعد الفریضة [5]

حلال مال کمانا دیگر فرائض کے بعد فرض ہے۔

اس حدیث سے ایک طرف کسبِ حلال کی اہمیت معلوم ہوتی ہے کہ یہ بھی انسان کے ذمے لازم ہے تاکہ اپنی اور اپنے اہل و عیال اور متعلقین کی ضروریات جائز طریقے سے پوری ہو سکیں۔ دوسری طرف اس حدیث سے کسبِ مال کا درجہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ یہ مقصدِ اصلی اور زندگی کی آخری منزل نہیں بلکہ دیگر فرائض اور اللہ تعالیٰ کے عائد کردہ احکام کی پابندی ہر حال میں ضروری ہے ایسا نہیں کہ معاش کی وجہ سے دیگر فرائض کو نظر انداز کیا جائے۔ آج کی دنیا نے معاش اور پیسے کمانے کو انسان کی زندگی کا بنیادی مقصد قرار دیا ہے چنانچہ عصرِ حاضر میں انسانوں کی ساری دوڑ دھوپ مال و دولت کے گرد گھوم رہی ہے کہ کس طرح معیشت کو ترقی دی جائے، مال و دولت میں کس طرح اضافہ کیا جائے، گویا انسان اسی مقصد کے لئے اس دنیا میں آیا ہے۔ اسلام نے نہ صرف رزقِ حلال کی طلب کی اجازت دی ہے بلکہ اس کی ترغیب اور تاکید بھی فرمائی ہے لیکن اس نظریے کے ساتھ کہ طلبِ معاش مقصدِ زندگی نہیں بلکہ ضرورت ہے اور مقصدِ زندگی اللہ تعالیٰ کی عبادت اور بندگی ہے۔

**2: سچائی اور دیانت داری کا اہتمام**

اسلامی نظامِ اقتصادیات میں اگر غور کیا جائے تو ایک اہم اور بنیادی اصول جس کو ہر معاملے میں پیشِ نظر رکھنا اور اس کی رعایت کرنا بہر حال ضروری ہے وہ یہ ہے کہ معاملات میں سچائی اور دیانت داری کا اہتمام کیا جائے جھوٹ بولنے، دھوکہ دہی اور بددیانتی سے ہر حالت میں پرہیز کیا جائے۔ قرآن وسنت کے نصوص معاملات میں سچ بولنے اور جھوٹ سے پرہیز کرنے کے بارے میں بہت واضح اور صریح ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے:

التاجر الصدوق الأمين مع النبيين والصديقين والشهداء [6]

سچ بولنے والا، امانت دار تاجر قیامت کے دن انبیاء کرام علیہم السلام، صدیقین اور شہداء کے ساتھ ہوگا۔

دوسری حدیث میں آپ ﷺ کا ارشاد گرامی ہے:

إن التجار يحشرون يوم القيامة فجارا إلا من اتقى وصدق وبر [7]

تاجروں کا حشر قیامت والے دن فاجروں کے ساتھ کیا جائے گا مگر جس نے تقویٰ اختیار کیا اور سچ بولا اور نیکی کی۔

ایک حدیث میں رسول اکرم ﷺ نے معاملات میں جھوٹ بولنے پر بہت سخت وعید بیان فرمائی ہے، حضرت ابو ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: تین شخص ایسے ہیں جن سے قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کلام نہیں فرمائیں گے اور نہ ان کو (رحمت کی نظر سے) دیکھیں گے اور نہ انہیں پاک کریں گے۔ حضرت ابو ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا کہ محروم ہوں اور خسارے میں پڑیں، یہ کون لوگ ہیں؟ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

المسبل والمنان والمنفق سلعته بالحلف الكاذب [8]

ٹخنوں سے نیچے کپڑا لٹکانے والا، احسان جتلانے والا، اور جھوٹی قسم کے ذریعے سامان بیچنے والا۔

اسلامی تعلیمات سے ہمیں یہ سبق ملتا ہے کہ سچ بولنے سے بعض اوقات اگر نفع کم نظر آئے تو اس سے پریشان نہیں ہونا چاہئے کیونکہ سچائی کی بدولت مال میں برکت آتی ہے جبکہ جھوٹ کی وجہ سے برکت ختم ہو جاتی ہے۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے:

فإن صدقا وبينا بورك لهما في بيعهما وإن كتما وكذبا محقت بركة بيعهما [9]

اگر بائع ومشتری (خریدنے والا اور فروخت کرنے والا) سچ بولیں اور حقیقتِ حال واضح کریں تو اس معاملے میں ان کے لئے برکت ڈالدی جاتی ہے اور اگر وہ اصل صورتحال کو چھپائیں اور جھوٹ بولیں تو ان کے معاملے کی برکت ختم ہو جاتی ہے۔

ان نصوص سے واضح ہو گیا کہ معاملات میں سچائی اور دیانت داری دنیا وآخرت میں کامیابی اور خوشحالی کا ذریعہ ہے جبکہ جھوٹ بولنا اور بددیانتی کرنا دین ودنیا میں ناکامی اور خسارے کا باعث ہے۔

عصرِ حاضر میں جھوٹ بولنے کو تجارتی مہارت اور کمال سمجھا جاتا ہے جو کہ دینی تعلیمات سے دوری اور آخرت سے غفلت کا نتیجہ ہے۔ امتِ مسلمہ پر لازم ہے کہ وہ معاملات میں سچائی اور دیانت داری کو اپنا شعار بنائیں تاکہ اس کے دنیوی فوائد اور برکات سے بھی مستفید ہو جائیں اور آخرت میں بھی سرخرو ہوں۔

**3: معاملات میں نرمی اختیار کرنا**

اسلام کے نظامِ اقتصاد کا ایک اہم اخلاقی پہلو یہ ہے کہ خرید وفروخت، لین دین اور دیگر معاملات کے وقت نرمی سے کام لیا

جائے، سختی، بد زبانی اور سخت لہجے سے اجتناب کیا جائے[10]۔ اسلام نے ہر معاملے میں نرمی اور رعایت کرنے کی ہدایت کی ہے۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے:

إن الله تبارك وتعالى رفيق يحب الرفق ويرضى به ويعين عليه ما لا يعين على العنف [11]

بے شک اللہ تعالیٰ نرمی کرنے والے ہیں اور نرمی کرنے کو پسند کرتے ہیں اور اس پر راضی ہوتے ہیں، اور نرمی کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کی طرف سے وہ مدد آتی ہے جو سختی کی وجہ سے نہیں آتی۔

ایک اور روایت میں رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے: إن الله يحب الرفق في الأمر كله [12] اللہ تعالیٰ ہر معاملے میں نرمی کو پسند کرتے ہیں۔

ان احادیث کا حاصل یہ ہے کہ ہر معاملے میں نرمی اللہ تعالیٰ کو پسندیدہ ہے اور نرمی کی بنیاد پر اللہ تعالیٰ کی مدد و نصرت آتی ہے۔ اسی طرح رسول اللہ ﷺ نے نرمی کرنے والے کے لئے رحم کی بشارت دی ہے، آپ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے:

رحم الله رجلا سمحا إذا باع وإذا اشترى وإذا اقتضى [13]

اللہ تعالیٰ اس شخص پر رحم فرماتے ہیں جو بیچتے وقت، خریدتے وقت اور اپنا حق وصول کرتے وقت نرم ہو۔

لین دین، خرید و فروخت اور معاملات میں نرمی اختیار کرنا اللہ تعالیٰ کی خوشنودی، رحمت و برکت اور دنیا میں کاروبار کی ترقی و خوشحالی کا ذریعہ ہے۔ اور یہ ایسا زرین اور بیش قیمت اصول ہے کہ اگر آدمی اس کو اپنائے تو بہت سی لڑائیاں، جھگڑے، اختلافات اور فسادات خود بخود ختم ہو جائیں گے۔

**4: تقویٰ، استغفار، صلہ رحمی اور دیگر اعمالِ صالحہ کا اہتمام:**

اسلامی معیشت کو دیگر معاشی نظاموں پر یہ فضیلت حاصل ہے کہ اس میں انسانیت کو تمام تجارتی اور مالی معاملات میں ایسے اخلاقیات کے اہتمام کی تاکید کی گئی ہے جن کا دیگر نظامہائے معاش میں تصور بھی نہیں، اسلام نے مالی معاملات کے ساتھ ساتھ روحانی اعمال کی پابندی اور اہتمام کی بھی تاکید کی گئی ہے۔ اسلام نے معاشی نظام میں بعض ایسی چیزوں کی نشاندہی فرمائی ہے جنہیں ظاہر بین اور روحانیت سے محروم لوگ سمجھ بھی نہیں سکتے۔ اور ان کے لئے یہ باتیں بڑی عجیب اور ناقابلِ فہم ہوتی ہیں، مگر جن خوش قسمت لوگوں کو حق تعالیٰ نے روحانیت اور اسلام کی دولت سے مالا مال فرمایا ہے ان کے دل ان باتوں پر مطمئن ہوتے ہیں اور وہ انہیں تسلیم کرنے میں ذرہ برابر تامل سے بھی کام نہیں لیتے۔ ان روحانی اعمال میں ایک عمل استغفار کرنا ہے، قرآنِ کریم سے ہمیں یہ تصور وضاحت کے ساتھ ملتا ہے کہ استغفار کی کثرت معیشت میں ترقی اور خوشحالی کا ذریعہ ہے، اللہ تبارک و تعالیٰ کا ارشاد مبارک ہے:

﴿ فَقُلْتُ اسْتَغْفِرُوا رَبَّكُمْ إِنَّهُ كَانَ غَفَّارًا (10) يُرْسِلِ السَّمَاءَ عَلَيْكُمْ مِدْرَارًا (11) وَيُمْدِدْكُمْ بِأَمْوَالٍ وَبَنِينَ وَيَجْعَلْ لَكُمْ جَنَّاتٍ وَيَجْعَلْ لَكُمْ أَنْهَارًا (12) ﴾[14]

اور میں نے کہا اپنے رب سے گناہوں کی معافی مانگو، یقیناً وہ بڑا معاف کرنے والا ہے۔ وہ تم خوب بارش برسائے گا اور تمہیں مال و اولاد میں ترقی دے گا اور تمہیں باغ عطا فرمائے گا اور تمہارے لئے نہریں جاری کرلے گا۔

اس آیتِ کریمہ میں اللہ سبحانہ و تعالیٰ نے استغفار کو رزق کی فراخی اور وسعت کا ذریعہ قرار دیا ہے۔ ربیع بن صبیح فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے حسنِ بصریؒ سے قحط سالی کی شکایت کی تو آپؒ نے فرمایا کہ استغفار کریں، دوسرا شخص آیا اس نے فقر کی

شکایت کی تو آپؐ نے اس کو بھی استغفار کی تلقین کی، تیسرے شخص نے نرینہ اولاد کے لئے دعا کی درخواست کی تو آپ نے استغفار کرنے کا فرمایا، چوتھے نے باغات خشک ہونے کی شکایت ہے تو اس کے لئے بھی استغفار تجویز کی، حاضرین نے کہا کہ آپؐ نے سب کو استغفار کا کیوں کہا؟ آپؐ نے فرمایا کہ قرآن کریم سے معلوم ہوتا ہے کہ ان سب مسائل کا حل استغفار میں ہے۔[15]

اسی طرح تقویٰ اختیار کرنا بھی معیشت میں ترقی کا ذریعہ ہے، اللہ تعالیٰ کا ارشاد مبارک ہے:

﴿ وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَهُ مَخْرَجًا(2) وَيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ﴾ [16]

اور جو اللہ تعالیٰ سے ڈرتا ہے اللہ تعالیٰ اس کے لئے راستہ نکال دیتے ہیں اور اس کو ایسی جگہ سے رزق دیتے ہیں جہاں سے اس کو گمان نہیں ہوتا۔

نیز صلہ رحمی اور رشتہ داروں کے ساتھ حسنِ سلوک بھی معاشی ترقی اور برکت کا سبب ہے۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے:

من سره أن يبسط له في رزقه وأن ينسأ له في أثره فليصل رحمه [17]

جو شخص یہ چاہے کہ اس کی رزق میں وسعت اور عمر میں اضافہ ہو جائے اس کو چاہئے کہ صلہ رحمی کرے۔

مذکورہ بالا تفصیل سے معلوم ہوا کہ نیکی کی بدولت معیشت میں ترقی اور اضافہ ہو جاتا ہے بالخصوص استغفار، تقویٰ اور صلہ رحمی وغیرہ کو معیشت کی ترقی میں خصوصی اہمیت حاصل ہے، اس لئے مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ معاشی طور پر مستحکم ہونے اور بہترین معیشت کے حامل ہونے کے لئے محنت وجدوجہد کے ساتھ ان یقینی اسباب کو اختیار کریں۔

**5: صدقہ کا اہتمام کرنا**

معیشت میں ترقی اور مال و دولت میں برکت کے لئے صدقہ کا بھی اہتمام کرنا چاہئے، صدقہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ معیشت میں اضافہ فرماتے ہیں اور اس کو نقصانات اور آفات سے محفوظ فرماتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے:

يا معشر التجار إن البيع يحضره اللغو والحلف فشوبوه بالصدقة [18]

اے تجار کی جماعت خرید وفروخت میں بیہودہ باتیں اور قسمیں ہو جاتی ہیں لہٰذا اس کو صدقہ سے دور کرو۔

ایک اور روایت میں آیا ہے: باكروا بالصدقة فإن البلاء لا يتخطى الصدقة[19]

صدقہ کرنے میں جلدی کرو کیونکہ مصیبت صدقہ کو نہیں پلانگ سکتی۔

محض انسانی ذہن اور عقل کی بنیاد پر فیصلہ کرنے والے یہ سمجھیں گے کہ یہاں تو مال خرچ کرنے کا حکم دیا جارہا ہے جو مال میں کمی کا ذریعہ ہے مگر الہامی تعلیمات سے روشناس اذہان اس بات کو تسلیم کرنے میں تامل نہیں کرتے کہ اس خرچ کے نتیجے میں مال بہت سے فتنوں اور آفات و مصائب سے محفوظ ہو جاتا ہے۔

**6: معیشت کے متعلق اسلامی احکام سیکھنا**

اسلامی نظامِ اقتصاد کی خوبیوں میں سے یہ بھی ہے کہ معاملات کے جس شعبے میں انسان داخل ہونا چاہے سب سے پہلے اس کے متعلق اسلام کی زریں اور بیش قیمت تعلیمات وہدایات کا علم حاصل کرے، حلال وحرام کے اصول اور احکام سیکھے تاکہ معاشی نظام کے حوالے سے اسلام کے طے کردہ اصولوں اور احکام کی پابندی کرے جس کے مفید اثرات نہ صرف اس کے مال و دولت پر مرتب ہوں بلکہ معاشرہ بھی ان کے برکات سے مستفید ہو سکے، اور حرام و ناجائز طریقوں سے اجتناب کرے تاکہ خود بھی ان کے

برے اور تباہ کن نتائج و اثرات سے محفوظ رہے اور دوسرے لوگ بھی محفوظ و مامون ہوں۔ خلیفۂ دوم سیدنا حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد مبارک ہے:

لا يتجر في سوقنا إلا من فقه ، وإلا أكل الربا [20]

ہمارے بازار میں صرف وہ شخص تجارت کرے جس نے دینی احکام سیکھے ہوں، ورنہ وہ سود خوری میں مبتلا ہو گا۔

مشہور فقیہ امام شمس الائمہ سرخسیؒ فرماتے ہیں: فإن إراد التجارة يفترض عليه تعلم ما يحترز به عن الربا والعقود الفاسدة[21]۔ اگر کسی شخص کی نیت تجارت کرنے کی ہو تو اس پر فرض ہے کہ اتنا علم حاصل کرے جس کے نتیجے میں سود اور دیگر معاملاتِ فاسدہ سے بچ سکے۔

وزارۃ الاوقاف والشئون الاسلامیہ کویت کی زیرِ نگرانی شائع ہونے والے عظیم فقہی انسائیکلو پیڈیا "الموسوعۃ الفقہیۃ الکویتیہ" میں لکھا ہے: ہر کمانے والے مسلمان پر لازم ہے کہ وہ کسب کے متعلق اسلامی تعلیمات کا علم حاصل کرے، تاکہ خرید و فروخت، سود، بیعِ سلم، شرکت اور قرض وغیرہ معاملات کے احکام سیکھ لے[22]۔

### 7: ناپ تول میں کمی سے اجتناب

اسلامی نظامِ معیشت کی ایک اہم خصوصیت یہ ہے کہ اس میں معاملہ کرنے والوں کو دوسرے کے حقوق پورا پورا دینے کا پابند بنایا گیا ہے، اور ان میں کسی قسم کی کمی اور کوتاہی کرنے کی اجازت نہیں دی۔ یہ معاملہ صرف دنیوی قانون کا نہیں کہ اگر قانون نافذ کرنے والے ادارے ہوں تو پورا پورا حق ادا کیا جائے گا اور اگر ان کا خوف نہ ہو تو حقوق کی ادائیگی میں کوتاہی کی جائے گی بلکہ اس پر سخت وعیدیں بیان فرما کر اس حقیقت کو واضح کر دیا ہے کہ دوسروں کو ان کے حقوق پورے پورے ادا کرنا صرف دنیوی قانون کی وجہ سے نہیں بلکہ آخرت میں اس کا محاسبہ ہو گا اور دوسروں کی حق تلفی کی وجہ سے سخت عذاب کا سامنا کرنا پڑے گا۔ نیز دنیا میں بھی دوسروں کی حق تلفی کی وجہ سے مال و دولت میں برکت نہیں ہو گی۔ قرآن کریم میں حق تعالیٰ شانہ کا ارشاد مبارک ہے: ( وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِينَ )[23] ان لوگوں پر سخت عذاب ہے جو دوسروں کا حق کم دیتے ہیں اور کم ناپتے اور تولتے ہیں۔

اس آیت میں تطفیف پر سخت وعید بیان کی گئی ہے اور تطفیف کا مطلب ہے کم ناپنا اور کم تولنا۔ مگر آیت کا مفہوم صرف ناپنے اور تولنے کے ساتھ خاص نہیں بلکہ تمام حقوق کو شامل ہے چنانچہ دوسروں کے جو حقوق واجب ہیں ان میں کمی کرنا اس کے مفہوم میں داخل ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے ایسے شخص کو مفلس قرار دیا ہے جو دوسروں کے حقوق میں کوتاہی کرے، قیامت کے دن یہ شخص بہت ساری نیکیاں (نماز، روزے اور زکوٰۃ) لیکر آئے گا اور حقدار اس سے اپنے حقوق کے عوض نیکیاں لیتے رہیں گے جب نیکیاں ختم ہو جائیں تو حقداروں کے گناہوں کو اس پر لادا جائے گا جس کے نتیجے میں آخر کار اس کو جہنم میں ڈالدیا جائے گا [24]۔

### 8: ناجائز ذرائع آمدنی سے اجتناب

اسلام کے اقتصادی نظام کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ اس نے ناجائز اور ظالمانہ ذرائعِ آمدنی کا دروازہ بالکل بند کر دیا ہے۔ سود، جوا، سٹہ اور دولت حاصل کرنے کے دیگر ناجائز ذرائع کو بدترین جرم قرار دیا ہے، ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

﴿ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَأْكُلُوا أَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ إِلَّا أَنْ تَكُونَ تِجَارَةً عَنْ تَرَاضٍ مِنْكُمْ ﴾ [25]

اے ایمان والو! ایک دوسرے کے مال کو ناحق طریقے سے مت کھاو، الا یہ کہ تمہاری باہمی رضامندی سے کوئی تجارت

ہو۔ یہ آیت معاملات کے بارے میں اصل الاصول ہے جس نے مال کمانے کے تمام ناجائز اور حرام طریقوں کو ممنوع قرار دیا ہے جن میں سود، قمار، ممنوع ذخیرہ اندوزی اور دیگر ناجائز ذرائع شامل ہیں۔ جبکہ سرمایہ دارانہ نظام خرابیوں اور ناانصافیوں کا مجموعہ ہے، اور اس کی بنیاد ہی سود، قمار، سٹہ اور ذخیرہ اندوزی پر ہے، سرمایہ دار ظالمانہ طریقوں سے قوم کی دولت کو جمع کر لیتا ہے، اور دوسری طرف اس پر یہ کوئی پابندی نہیں کہ کسی غریب، نادار یا مفلس پر لازماً کچھ خرچ کرے یا ان کا کوئی خیال کرے [26]۔

اس کے بر عکس اسلام نے ایک طرف مال کمانے کے ظالمانہ اور ناجائز ذرائع پر پابندی لگا دی اور دوسری طرف مالدار کو یہ تاکید کی کہ وہ غریبوں کے ساتھ حسنِ سلوک کرتے ہوئے اپنے مال میں ان کے مقرر شدہ حقوق بخوشی و طیبِ خاطر ادا کرے۔ نیز اسلام نے مالدار کے مال میں زکوۃ، فطرہ اور دیگر مختلف طریقوں سے غریب کا حق مقرر فرمایا تاکہ مفلس اور ضرورت مندوں کی ضروریات بھی احسن طریقے سے پوری ہو جائیں۔

اسلامی نظامِ اقتصاد کی یہ خوبی ہے کہ اس نے مالدار اور سرمایہ دار کو یہ کھلی چھوٹ نہیں دی ہے کہ وہ جس طرح سے چاہے غریبوں کا خون چوستا رہے، مصنوعی بحران، دھوکہ دہی اور دوسروں کی مجبوریوں سے فائدہ اٹھا کر پیسوں کے جمع کرنے کو اپنا وظیفۂ حیات بنائے جیسا کہ آج کی دنیا میں ہو رہا ہے، بلکہ اسلام نے انسان کو جائز طریقوں کا پابند بنا رکھا ہے، اور تمام ناجائز اور ظالمانہ طریقوں کا خاتمہ کیا ہے، چنانچہ ذخیرہ اندوزی جو عصرِ حاضر میں سرمایہ داروں کا وطیرہ بن چکا ہے اس پر پابندی عائد کرتے ہوئے رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے:

لا يحتكر إلا خاطئ [27]

ذخیرہ اندوزی وہی کرتا ہے جو خطاکار ہو۔

دوسری حدیث میں رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے:

بئس العبد المحتكر ان أرخص الله الاسعار حزن وان أغلاها الله فرح [28]

بدترین شخص وہ ذخیرہ اندوزی کرنے والا ہے کہ اگر اللہ تعالیٰ قیمتوں کو کم کردے تو وہ پریشان ہو جاتا ہے اور اگر اللہ تعالیٰ قیمتوں کو بڑھائے تو وہ خوش ہو جاتا ہے۔

ذخیرہ اندوزی کرکے بحران پیدا کرنا اور اس کے نتیجے میں قیمتیں بڑھانا لوگوں پر ظلم ہے اس لئے اسلام نے اس پر پابندی عائد کی ہے اس کے علاوہ دیگر ظالمانہ طریقوں کو ناجائز اور ممنوع قرار دیکر ایک عادلانہ اور منصفانہ نظامِ اقتصاد دنیا کے سامنے پیش کیا ہے، جو سرمایہ داری اور اشتراکیت کے افراط و تفریط سے پاک اور بنی نوع انسان کے لئے یکساں مفید اور کارآمد ہے، جس میں انسان کو نہ صرف یہ تعلیم دی گئی ہے کہ جائز قوانین کی پابندی کی جائے بلکہ اس کو اخلاقیات کے وسیع نظام کا پابند بنا دیا ہے اور نہ صرف حرام چیزوں سے اجتناب کو کافی قرار دیا ہے بلکہ مشتبہ چیزوں سے بھی بچنے کی تلقین کی ہے۔ لہٰذا مسلمان معیشت دانوں پر لازم ہے کہ وہ حرام ذرائعِ آمدنی مثلاً آلاتِ لہو لعب کی صناعت، شراب فروشی، سود خوری، قمار، ظلم، دھوکہ دہی اور جھوٹی قسموں پر مشتمل تجارت وغیرہ ناجائز امور سے اجتناب کریں۔

**9: نظر برکت پر ہو کثرت پر نہ ہو**

اسلامی نظامِ معیشت کی ایک امتیازی شان یہ ہے کہ اس میں انسان کی یہ ذہن سازی کی جاتی ہے کہ مال و دولت کی کثرت اصل نہیں بلکہ اصل چیز یہ ہے کہ اس میں برکت ہو۔ برکت کا مطلب یہ ہے کہ اپنے پاس جو بھی چیز ہے اس کے اندر جو اس کا

مقصود یعنی اس کی منفعت ہے وہ بھرپور طریقے سے حاصل ہو[29]۔

آج حالت یہ ہو گئی ہے کہ نہ برکت پر نظر ہوتی ہے اور نہ ہی اس کی کوئی قدر و قیمت ہے، بلکہ مال و دولت اور ساز و سامان کی کثرت پر نظر ہوتی ہے یعنی جس طرح بھی ہو جہاں سے بھی ہو مال اور پیسہ زیادہ آنا چاہئے، برکت کا مفہوم ذہنوں سے مٹ گیا ہے، حالانکہ حقیقت یہ ہے کہ اگر برکت ہو گی تو کثرت نہ ہونے کے باوجود بھی انسان کو سکون اور اطمینان حاصل ہو گا اور اگر برکت نہ ہو گی تو انسان سکون و اطمینان سے خالی ہو گا چاہے مال و دولت کی کتنی ہی کثرت ہو۔ رسول اللہ ﷺ نے ہمیں برکت مانگنے کی تعلیم دی ہے، آپ ﷺ سے جو مبارک دعائیں منقول ہیں ان میں ایک اہم دعا یہ ہے:

وبارك لي في كسبي وقنعني بما رزقتني [30]

اے اللہ میری کمائی میں برکت ڈالدے اور جو رزق آپ مجھے دیں مجھے اس پر قناعت نصیب فرمالیں۔

آپ ﷺ وضو کے بعد جو دعا مانگا کرتے تھے اس کا آخری جملہ یہ ہے:

وبارك لي في رزقي [31]

اے اللہ میرے رزق میں برکت ڈالدے۔

رسول اللہ ﷺ کی ایک اور مبارک دعا ان الفاظ میں آئی ہے:

ولا تحرمني بركة ما أعطيتني [32]

اے اللہ! آپ نے جو نعمتیں مجھے دی ہیں ان کی برکت سے مجھے محروم نہ فرما۔

الغرض آپ ﷺ نے اللہ تعالیٰ سے مال و دولت کی کثرت نہیں مانگی بلکہ اس میں برکت مانگی ہے۔

نیز رسول اللہ ﷺ نے برکت کے اسباب بھی بیان فرمائے ہیں اور خسارے کے اسباب بھی بیان فرمائے ہیں، برکت کے اسباب میں سے معاملات میں سچ بولنا اور اگر معقود علیہ (جس چیز کی خرید فروخت ہو رہی ہے) میں کوئی عیب یا نقص ہو تو اس کا بیان کرنا، صدقہ دینا، صلہ رحمی کرنا اور نیکی وطاعت کا اہتمام شامل ہیں، جبکہ نقصان اور خسارے کے اسباب میں سے عیب چھپانا، جھوٹ بولنا، دھوکہ دہی اور معاصی کا ارتکاب شامل ہے۔

لہٰذا مسلمانوں کو بھی چاہئے کہ وہ حق تعالیٰ شانہ سے برکت مانگ لیا کریں اور برکت کے اسباب کو اپناتے ہوئے نقصان اور خسران کے اسباب سے اجتناب کریں۔ نیز نظر برکت پر رکھیں مال و دولت کی کثرت اور گنتی مقصود نہ ہو۔

**10: گناہوں سے اجتناب**

معاصی اور گناہوں کا ارتکاب اللہ تعالیٰ کی ناراضی اور رزق اور برکتوں سے محرومی کا باعث ہے، نافرمانیوں کی وجہ سے انسان کی معیشت میں نقصان اور خسارہ امرِ یقینی ہے۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے:

إن الرجل ليحرم الرزق بالذنب الذي يصيبه [33]

بے شک آدمی جس گناہ کا ارتکاب کرتا ہے اس کی وجہ سے رزق سے محروم کر دیا جاتا ہے۔

اسی طرح جھوٹی قسمیں کھانا بھی بے برکتی اور خسارے کا باعث ہیں، اور ان کی وجہ سے مال و معیشت تباہی و بربادی کا شکار ہو جاتی ہے۔ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد مبارک ہے:

إياكم وكثرة الحلف في البيع فإنه ينفق ثم يمحق [34]

خرید وفروخت میں زیادہ قسمیں کھانے سے اجتناب کرو کیونکہ اس کے نتیجے میں سامان کی ترویج ہو جاتی ہے مگر آخر کار وہ برباد ہو جاتی ہے۔

اسی لئے مسلمانوں پر لازم ہے کہ وہ اسلام کے دیئے ہوئے زریں اصولوں اور ہدایات کی پیروی کرتے ہوئے اقتصاد کے اخلاقیات کو اپنائیں اور گناہوں سے اپنے آپ کو بچا کر اس طرح کی معاشی سرگرمیاں جاری رکھیں جس کے نتیجے میں دنیا میں بھی دیگر اقوام کے لئے مشعلِ راہ اور نمونہ بن سکیں اور آخرت کی ابدی زندگی میں ہمیشہ کی کامیابیوں اور کامرانیوں سے بہرہ ور ہو سکیں۔

**خلاصۂ بحث:**

1۔ اسلامی نظامِ معیشت بہت سی خوبیوں اور کمالات کا مجموعہ ہے، جس کو دنیا کے دیگر معاشی نظاموں پر مکمل برتری حاصل ہے، اور یہ ہر قسم کے مظالم و ناانصافیوں سے پاک اور منصفانہ تقسیمِ دولت کا ضامن ہے۔

2۔ اسلام نے انسان کو صرف ملکی قوانین کا پابند نہیں بنایا بلکہ اس کے ساتھ اخلاقیات کا ایک جامع نظام دیا ہے جس کا لحاظ معاملات کے ہر موڑ پر رکھنا ضروری ہے۔

3۔ اسلام نے انسان کو سچائی، دیانتداری، نرمی، تقویٰ و طہارت کی تعلیم دی ہے اور سود، رشوت، قمار، جھوٹ، دھوکہ دہی اور بددیانتی سے سختی سے منع کیا ہے کیونکہ اس کے مضر اثرات پورے معاشرے پر مرتب ہوتے ہیں۔

4۔ برکت اور بے برکتی کے اسباب معلوم کرکے برکت والے اعمال کو اپنانا چاہئے تاکہ زندگی پر سکون ہو۔

5۔ مسلمانوں پر لازم ہے کہ وہ معیشت کے متعلق اسلامی ہدایات کو سمجھ کر اس پر عمل پیرا ہو جائیں اور انسان کی ناقص عقل کے بنے ہوئے نظاموں کے بجائے خالقِ کائنات کے دیئے ہوئے ہمہ گیر اور جامع نظامِ معیشت کی پیروی کریں اور اسی کو اپنے لئے دنیا وآخرت میں باعثِ ترقی و نجات سمجھیں۔

---

## مصادر ومراجع (Refrences)


[1] المبارک بن محمد الجزری ابن الأثیر، جامع الأصول فی إحادیث الرسول، مکتبۃ دار البیان، الطبعۃ: الأولی، ج: 4، ص: 506

[2] سورۃالنازعات: 37 - 39

[3] البیہقی، الزہدالکبیر، المکتبۃالشاملۃ، ج: 1، ص: 3

[4] سورۃ ہود: 87

[5] إبو بکرإحمد بن الحسین البیہقی، شعب الإیمان، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، الطبعۃالأولی، 1410ھ، ج: 6، ص:420

[6] محمد بن عیسی إبو عیسی الترمذی السلمی، سنن الترمذی، دارإحیاء التراث العربی، بیروت، ج: 3، ص: 515

[7] إبو جعفرإحمد بن محمد بن سلامۃ بالطحاوی، شرح مشکل الآثار، مؤسسۃالرسالۃ، الطبعۃ: الأولی، 1415ھ، ج: 5، ص: 331

[8] إبو داود سلیمان بن الأشعث السجستانی، سنن إبی داود، دار الکتاب العربی، بیروت، ج: 4، ص: 100

[9] محمد بن اسماعیل البخاری، صحیح البخاری، دار طوق النجاۃ، مصر، ج: 1، ص: 127

[10] مجلۃ البحوث الاِسلامیۃ، الرئاسۃ العامۃ لِادارات البحوث العلمیۃ والِافتاء والدعوۃ والِارشاد، المکتبۃ الشاملۃ، ج: 73، ص:203

[11] مالک بن اِنس، موطأ مالک، مؤسسۃ زاید بن سلطان آل نہیان، الطبعۃ: الاولی 1425ھ، ج: 5، ص: 1426

[12] محمد بن حبان بن اِحمد التمیمی، صحیح ابن حبان، مؤسسۃ الرسالۃ، بیروت، الطبعۃ الثانیۃ، 1414ھ، ج: 14، ص:352

[13] صحیح البخاری، ج: 1، ص: 125

[14] سورۃ نوح: 10، 11، 12

[15] العلامۃ الاٰلوسی, روح المعانی, ج: 21، ص: 315

[16] سورۃ الطلاق: 2، 3

[17] صحیح البخاری، ج: 1، ص: 7

[18] سنن اِبی داود، ج: 3، ص: 246

[19] شعب الاِیمان، ج: 3، ص: 21

[20] الموسوعۃ الفقہیۃ الکویتیۃ، وزارۃ الأوقاف والشئون الاِسلامیۃ، الکویت، الطبعۃ الاولی ( من 1404 - 1427 ھ)، مطابع دار الصفوۃ، مصر، ج: 22، ص: 53

[21] شمس الدین اِبو بکر محمد بن اِبی سہل السرخسی، المبسوط، دار الفکر، بیروت، الطبعۃ الأولی، 1421ھ-ج: 30، ص: 466

[22] الموسوعۃ الفقہیۃ الکویتیۃ، ج: 34، ص: 235

[23] سورۃ المطففین: 1

[24] صحیح ابن حبان، ج: 10، ص: 259

[25] النساء: 29

[26] مفتی محمد تقی عثمانی، ہمارا معاشی نظام، مکتبہ دار العلوم کراچی، طبع: 1423ھ، ص: 14

[27] سنن الترمذی، ج: 3، ص: 567

[28] سلیمان بن اِحمد الطبرانی، المعجم الکبیر، مکتبۃ العلوم والحکم، الموصل، الطبعۃ الثانیۃ، 1404ھ، ج: 20، ص: 95

[29] اسلام اور جدید معاشی مسائل، ج: 1، ص: 139

[30] اِبو شجاع شیرویہ بن شہردار الدیلمی، الفردوس بمأثور الخطاب، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، 1406ھ- ج: 1، ص: 476

[31] مسند اِحمد، اِبو عبد اللہ اِحمد بن محمد بن حنبل الشیبانی، عالم الکتب، بیروت، الطبعۃ: الأولی، 1419ھ-، ج: 4، ص: 399

[32] الفردوس بمأثور الخطاب، ج1، ص:476

[33] صحیح ابن حبان، ج: 3، ص: 153

[34] اِبو عبد الرحمٰن اِحمد بن شعیب النسائی, سنن النسائی, دار المعرفۃ, بیروت, الطبعۃ: الخامسۃ 1420ھ، ج: 7, ص: 282

# عیسائیت پر لکھی گئی منتخب اردو کتب کا تجزیاتی مطالعہ

# (Analytical Study of Selected Urdu Books about Christianity)

ڈاکٹر محمد اکرام اللہ*

محمد جنید**


## ABSTRACT

*Christianity is the religion from the Hazrat Essa (A.S) the Holy Prophet of Allah. Christians believe that Christianity is a perfect religion and this religion save them from hell, and this religion is revealed from Allah. Christian knows that their ideology based upon Hazrat Essa (A.S) and they relate themselves towards Hazrat Essa (A.S).*

*Different books in different languages have written on the Christianity like English, Arabic, Persian and other languages there are many books written on Christianity in Pakistani national language Urdu and the books written in many languages have translated in Urdu.*

*The analysis put forward on Christianity in Urdu written books, one thing is clear that which author writes a good, topic on Christianity and on the other hand by studying Christianity students and readers feel easy and will understand about these books easily and search the relevant material easily.*

*This article shows the analytical study of books written on Christianity in Urdu and translation from other languages nominated Urdu books.*


## تمہید

عیسائیت اللہ تعالیٰ کے بر گزیدہ پیغمبر حضرت عیسیٰؑ کی طرف منسوب مذہب ہے۔ عیسائیوں کا عقیدہ ہے کہ عیسائیت سچا دین ہے اور ان کی نجات کا ضامن ہے اور یہ آسمانی والہامی مذہب ہے۔ عیسائی اپنے نظریات کا محور و مرکز حضرت عیسیٰؑ کو سمجھتے ہیں اور انہی کی طرف اپنے آپ کو منسوب کرتے ہیں۔

عیسائیت پر مختلف اہم زبانوں میں بہت سی کتابیں لکھی جا چکی ہیں۔ انگریزی، عربی، فارسی، ہسپانوی، فرانسیسی اور دیگر زبانوں کی طرح پاکستان کی قومی زبان اردو میں بھی عیسائیت پر بہت سی کتب لکھی گئی ہیں اور دوسری زبانوں میں لکھی گئی کتب کا اردو میں ترجمہ بھی کیا جا چکا ہے۔

عیسائیت پر اردو میں لکھی گئی کتابوں کا تجزیہ پیش کرنے سے ایک طرف تو یہ بات سامنے آجائے گی کہ کس مصنف نے عیسائیت کے موضوع پر سب سے زیادہ اچھا لکھا ہے اور دوسری طرف عیسائیت کا مطالعہ کرنے والے طلباء اور قارئین کو سہولت ہو گی اور ان کو ان کتب کے متعلق جاننے میں آسانی ہو گی اور وہ اپنا مطلوبہ مواد آسانی سے تلاش کر سکیں گے۔

زیر نظر آرٹیکل میں پاکستان میں عیسائیت پر اردو زبان میں لکھی گئی اور دوسری زبانوں سے اردو میں ترجمہ شدہ منتخب اردو کتب کا تجزیاتی مطالعہ پیش کیا گیا ہے۔

---

* اسسٹنٹ پروفیسر، شعبۂ علومِ اسلامیہ ودینیہ، جامعہ ہری پور

** ایم فل سکالر، شعبۂ علومِ اسلامیہ ودینیہ، جامعہ ہری پور

پانچویں باب میں مصنف نے عیسائیوں کی تاریخ کے چند اہم اجزا بیان کیئے ہیں جن میں پہلا اصحاب اخدود کا واقعہ، دوسرا اصحاب کہف کا واقعہ اور تیسرا اصحاب فیل کا واقعہ بیان کیا گیا ہے۔

چھٹے باب میں مصنف نے بائبل میں آپؐ کے بارے میں موجود پیشن گوہیوں کا ذکر کیا ہے۔[37]

ساتویں باب میں نبی کریم ﷺ کے زمانے میں موجود عیسائیوں کا ذکر ہے۔ آٹھویں باب میں عیسائیوں سے متعلق مسلمانوں کے دو اہم مسائل، اہل کتاب کے ذبیحہ اور کتابیہ سے نکاح کا ذکر کیا گیا ہے۔

آخری باب میں ایک عیسائی کے چند اعتراضات، پوپ پال ششم کا پیغام امن بیان کیا گیا ہے اور اسکا جواب دیا گیا ہے۔ اور آخر میں پاکستان میں عیسائیت کی ترقی کی اصل وجہ غربت اور عیسائیوں کی طرف سے مفت علاج، مفت تعلیم، دیگر فلاحی کاموں اور مال کی لالچ کو قرار دیا ہے۔[38]

مذکورہ کتاب اپنے موضوع پر معلومات کے لحاظ سے بہت ہی اچھی کتاب ہے۔ اس کتاب میں مصنف نے قرآن مجید کی روشنی میں عیسائیت پر بہت ہی شاندار طریقے سے تحقیقی کام کیا ہے۔

**عیسائیت پر لکھی گئی منتخب ترجمہ شدہ اردو کتب کا تجزیاتی مطالعہ :**

دیگر زبانوں میں عیسائیت پر لکھی گئی بہت سی کتب کا اردو ترجمہ کیا جا چکا ہے۔ جن میں سے چند اہم ترجمہ شدہ منتخب اردو کتب کا تجزیاتی مطالعہ مندرجہ ذیل ہے۔

**1۔ کتاب "احسن الاحادیث فی ابطال التثلیث" :**

یہ کتاب[39] مولانا رحمت اللہ کیرانویؒ[40] کی تالیف ہے۔

کتاب ھذا کے مقدمہ میں شارح نے کتاب کے مؤلف مولانا رحمت اللہ کیرانویؒ کا تفصیلی تعارف پیش کیا ہے اور پھر مذکورہ کتاب کی وجہ تصنیف اور منہج تحقیق کو بیان کیا ہے۔

اس کے بعد کتاب ھذا کے قدیم نسخہ کا عکس اور مصنف کا خطبہ پیش کیا گیا ہے۔[41] پھر عقیدہ تثلیث کی تردید پر دلائل بیان کرنے سے قبل دس تنبیہات کی گئی ہیں اور پھر تثلیث کی تردید میں دلائل بیان کئے گئے ہیں اور اجزاء تثلیث کو وضاحت سے بیان کیا گیا ہے۔

پھر یعقوبی فرقے[42] کا عقیدہ کہ " مسیح مصلوب ہوتے وقت بھی مکمل خدا تھے اور تکلیف پانا، دفن ہونا اور تین دن بعد دوبارہ زندہ ہونا جس طرح مسیح پر واقع ہوئے اسی طرح الوہیت مسیح پر بھی واقع ہوئے" کو بیان کیا گیا ہے اور اس کی تردید کی گئی ہے۔ اور پھر مسیحوں کے لفظ خدا کے متعلق ایک بڑے مغالطے کا ذکر ہے کہ کتب سماویہ میں لفظ اللہ، الہٰ، رب، یہواہ وغیرہ مرشد، استاد، نیک آدمی، آقا اور فرشتہ وغیرہ کے لئے بھی استعمال ہوا ہے۔ بائبل میں بھی لفظ خدا غیر اللہ کے لئے استعمال ہوا ہے، مثلاً "خدا کے بیٹوں نے آدمیوں کی بیٹیوں کو دیکھا۔" [43]

پھر الوہیت عیسیٰؑ پر عقلی پہلو سے بحث کی گئی ہے اور پادری فنڈر[44] کی عربی مہارت یعنی عربی میں ماہر نہ ہونے کی مثالیں دی گئی ہیں اور اس کے دلائل کی تردید کی گئی ہے۔

*مذکورہ کتاب عقیدہ تثلیث کی تردید میں انتہائی مفید اور اہمیت کی حامل ہے۔ اس کتاب میں عقیدہ تثلیث کی مضبوط دلائل کے ساتھ تردید کی گئی ہے۔ ہر ایک مشکل عبارت کو حاشیہ میں بہترین انداز میں*

واضح کر کے بیان کیا گیا ہے۔

**2۔کتاب " بائبل سے قرآن تک/اظہار الحق " :**

یہ کتاب[45] مولانا رحمت اللہ کیرانویؒ کی بہت ہی اہم اور مشہور تصنیف ہے۔

مذکورہ کتاب تین جلدوں پر مشتمل ہے۔ پہلی جلد کی ابتداء میں مفتی محمد تقی عثمانی صاحب کا مقدمہ تحریر کیا گیا ہے جو "عیسائیت کیا ہے؟" کے موضوع سے الگ کتاب کے طور پر بھی شائع ہو چکا ہے اور اس کتاب کا گزشتہ صفحات پر تفصیلی تجزیہ پیش کیا جا چکا ہے۔ پھر مصنف کے حالات زندگی اور تصانیف بیان کئے گئے ہیں اور کتاب "اظہار الحق" کا خطبہ، پیش لفظ مصنف اور مقدمہ پیش کیا گیا ہے۔ مقدمہ میں پادری فنڈر کی کتاب میزان الحق اور حل الاشکال سے مختلف اقوال نقل کئے گئے ہیں اور ان پر بحث کی گئی ہے۔

کتاب کے پہلے باب " بائبل کیا ہے؟" کی پہلی فصل میں عہد نامہ قدیم اور عہد نامہ جدید کی کتابوں کے نام و تعداد اور ان کے مستند نہ ہونے پر دلائل بیان کئے گئے ہیں اور ہر کتاب پر الگ الگ بحث کی گئی ہے۔ دوسری فصل میں بائبل کے غلطیوں اور اختلافات سے لبریز ہونے کا ذکر کیا گیا ہے۔ تیسری فصل میں ان 110 غلطیوں کا ذکر کیا گیا ہے جو اختلاف کے ضمن میں نہیں آتیں۔ چوتھی فصل میں بائبل کی کتابوں کے الہامی نہ ہونے پر دلائل پیش کئے گئے ہیں۔

دوسری جلد پانچ ابواب پر مشتمل ہے۔ پہلے باب میں تحریف کی اقسام اور بائبل میں تحریف کے دلائل پیش کئے گئے ہیں۔ دوسرے باب نسخ کا ثبوت میں بائبل کے جھوٹے واقعات اور کتب مقدسہ میں نسخ کی اقسام مثالیں دے کر بیان کی گئی ہیں۔[46] تیسرے باب میں عقیدہ تثلیث پر تفصیلی بحث کی گئی ہے۔ پانچویں باب میں قرآن کے کلام اللہ ہونے کا تفصیلی ذکر کیا گیا ہے۔

تیسری جلد کا آغاز پانچویں باب کی چوتھی فصل ہوتا ہے، جس میں احادیث پر پادریوں کے اعتراضات اور ان کے جوابات بیان کئے گئے ہیں۔ چھٹا باب محمد الرسول اللہ ﷺ کے بارے میں ہے، جس کی پہلی فصل میں نبی کریم ﷺ کی نبوت کو چھ طریقوں سے ثابت کیا گیا ہے۔[47] دوسری فصل میں آپؐ پر عیسائیوں کے اعتراضات اور ان کے جوابات اور انبیاءؑ کی شان میں عیسائیوں کے ناپاک عقیدے اور شرمناک الزامات بیان کئے گئے ہیں۔

کتاب کے آخر میں اشاریہ اور مصطلحات کی فہرست پیش کی گئی ہے۔[48]

کتاب ہذا عیسائیت پر لکھی گئی سب کتب میں سے جامع اور مفصل کتاب ہے۔ اس کتاب میں عیسائیت سے متعلق کافی زیادہ اہم معلومات موجود ہیں جو عیسائیت کا مطالعہ کرنے والوں کے لئے انتہائی مفید ہیں۔

**3۔کتاب " بائبل اور قرآن جدید سائنس کی روشنی میں " :**

یہ کتاب[49] ڈاکٹر ذاکر عبدالکریم نائیک[50] کی تالیف ہے۔

مذکورہ کتاب دو حصوں پر مشتمل ہے۔ حصہ اول میں ڈاکٹر ولیم کیمپبل[51] کے دو خطاب اور مصنف کتاب ہذا کے دو جوابی خطاب ہیں۔ پہلا خطاب ڈاکٹر ولیم کیمپبل کا ہے جس میں انہوں نے قرآن اور بائبل کے الفاظ اور ان کے معنی پر بحث کی ہے اور قرآنی آیت پر جدید سائنس کی روشنی میں اعترض کیا ہے۔ دوسرا خطاب مصنف کا ہے جس میں انہوں نے فرمایا ہے کہ قرآن سائنس کی کتاب نہیں ہے بلکہ نشانیوں/آیات کی کتاب ہے، جن میں سے ایک ہزار کا تعلق سائنس سے ہے۔[52] پھر مصنف نے موضوع کے مطابق بائبل اور قرآن دونوں کا سائنس کی روشنی میں ذکر کیا ہے۔اور قرآن پر ڈاکٹر ولیم نے جو اعتراضات کئے

، مصنف نے ان کا جواب دیا ہے۔

پھر ڈاکٹر ولیم کیمپبل کا جوابی خطاب پیش کیا گیا ہے جس میں انہوں نے لفظ "علقۃ" پر مزید بحث کرنے کے بجائے فیصلہ عوام پر چھوڑا ہے اور بائبل کے صرف بنی اسرائیل کے لئے ہونے کی تردید میں دلائل پیش کئے ہیں۔ اس کے بعد مصنف کا جوابی خطبہ پیش کیا گیا ہے جس میں انہوں نے فرمایا ہے کہ میرے بائیس میں سے صرف دو نکات کو ڈاکٹر ولیم نے چھیڑا ہے باقی نکات کا وہ جواب نہیں دے سکے۔

کتاب ھذا کا حصہ دوم سوالات وجوابات پر مشتمل ہے۔ جس میں ڈاکٹر ولیم کیمپبل سے طوفان نوح، زہر پینے والا امتحان نہ دینے، گفتگو کے فائدہ، ذوالقرنین کے سکندر اعظم ہونے، بائبل کے طبّی بیانات اور اس کے غیر سائنس ہونے، موجودہ بائبل کے اصل انجیل ہونے اور اسکی غلطیوں کے بارے میں سوالات کئے گئے ہیں اور ان کے جوابات پیش کئے گئے ہیں اور ڈاکٹر ذاکر نائیک سے اللہ کے نور ہونے، مسیحوں کی تثلیث کے بارے میں تاویل، بائبل کے مطابق زمین کی ساخت، قرآن میں گرامر کی غلطیوں، بائبل کے مطابق یونسؑ کے تین دن اور تین رات مچھلی کے پیٹ میں رہنے اور عیسیٰؑ کے تین دن اور تین رات مٹی کے پیٹ میں رہنے، اسلام اور ارتقا، متن اور ترجمہ کے ایک یا الگ الگ چیز ہونے، سائنسی نظریات کی تبدیلی اور بائبل اور قرآن میں تضادات کے بارے میں سوالات کئے گئے ہیں اور ان کے جوابات پیش کئے گئے ہیں۔

مذکورہ کتاب میں اسلام اور عیسائیت کی جدید سائنس کے ساتھ مشابہت بیان کی گئی ہے۔ جس میں مصنف نے دلائل کے ساتھ ثابت کیا ہے کہ جدید سائنس کے ثابت شدہ تجربات پہلے سے قرآن میں بتادیئے گئے تھے۔

**4۔ کتاب "بائبل قرآن اور سائنس":**

یہ کتاب[53] موریس بوکائلے[54] کی تصنیف ہے۔

مذکورہ کتاب تین حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلا حصہ پانچ ابواب پر مشتمل ہے۔

پہلے باب میں عہد نامہ قدیم کا عمومی خاکہ پیش کیا گیا ہے۔ دوسرا باب عہد نامہ قدیم کی کتابوں کے بارے میں ہے جس میں سب سے پہلے توریت یا اسفار خمسہ[55] کے بارے میں تفصیلی بحث کی گئی ہے اور تاریخی کتب اور ان میں تحریف کا ذکر کیا گیا ہے۔ تیسرے باب میں عہد نامہ قدیم اور سائنس کا ذکر کیا گیا ہے۔ چوتھے باب میں بائبل کے متنوں میں غلطیوں کے سلسلہ میں عیسائی مصنفین کا نظریہ پیش کیا گیا ہے اور اس کا تنقیدی جائزہ لیا گیا ہے۔ پانچویں باب میں حصہ اول کا خاتمہ تحریر کیا گیا ہے۔

دوسرا حصہ چھ ابواب پر مشتمل ہے۔ پہلے باب میں اناجیل کا ذکر کیا گیا ہے۔ دوسرے باب میں یہودوی عیسائیت اور سینٹ پال کا ذکر کیا گیا ہے۔ تیسرے باب میں اناجیل اربع کے ماخذ اور تاریخ بیان کی گئی ہے۔ چوتھے باب میں اناجیل اور جدید سائنس کا موازنہ کیا گیا ہے۔ پانچویں باب میں اناجیل کے آپس میں تضادات اور ناممکنات کا ذکر ہے۔

تیسرا حصہ سات ابواب پر مشتمل ہے۔ پہلے باب میں قرآن کا جدید سائنس سے موازنہ کیا گیا ہے۔ دوسرے باب میں قرآن کی صداقت اور اس کی تحریر وتدوین کا تفصیلی ذکر کیا گیا ہے۔ تیسرے باب میں زمین وآسمان کی تخلیق اور بائبل کے بیانات سے اتفاقات واختلافات کا ذکر کیا گیا ہے اور تخلیق کائنات کے متعلق قرآنی آیات بیان کی گئی ہیں اور ان کا سائنس سے موازنہ کیا گیا ہے۔[56] چوتھے باب میں قرآن میں علم ہیئت کا ذکر کیا گیا ہے، جس میں آسمان، اجرام فلکی اور ان کی گردش وغیرہ سے متعلق قرآنی آیات پیش کی گئی ہیں۔ پانچویں باب میں زمین کے متعلق قرآنی آیات اور سائنس کا نقطہ نظر وضاحت کے ساتھ پیش کیا گیا

ہے۔ چھٹے باب میں عالم حیوانی اور عالم نباتات کے متعلق قرآن اور سائنس کا نقطہ نظر اور ان کی آپس میں مطابقت بیان کی گئی ہے۔ ساتویں باب میں انسان کی افزائش نسل کے متعلق قرآنی آیات اور سائنسی نقطہ نظر پیش کیا گیا ہے۔

آخر میں اسلام کے قوانین کے بنیادی ذرائع قرآن و حدیث کا جدید سائنس کے ساتھ موازنہ کیا گیا ہے اور بتایا گیا ہے کہ جس طرح قرآنی آیات مستند ہیں اسی طرح صحیح احادیث بھی مستند ہیں اور جدید سائنس سے بہت زیادہ مطابقت رکھتی ہیں۔[57]

اس کتاب میں جدید سائنس کے قرآن و حدیث سے زیادہ قریب ہونے پر تفصیلی دلائل پیش کئے گئے ہیں۔

**5۔ کتاب "مقام حضرت عیسیٰؑ اسلام کی نظر میں":**

یہ کتاب[58] شیخ احمد دیداتؒ[59] کی تصنیف ہے۔ کتاب ھذا آٹھ (8) ابواب پر مشتمل ہے۔

پہلے باب "حضرت عیسیٰؑ اور مسلم زاویہ نگاہ" میں اس بات کا ذکر کیا گیا ہے کہ مسلمانوں میں عیسائیت کے بانی کو قبول کرنے کی گنجائش موجود ہے بہ نسبت اس کے کہ عیسائی بانی اسلام کو قبول کریں۔[60] دوسرے باب میں حضرت عیسیٰؑ سے مسلمانوں کی محبت کا ذکر کیا گیا ہے۔ تیسرے باب میں قرآن کی روشنی میں حضرت مریمؑ کا مقام بیان کیا گیا ہے۔ چوتھے باب میں حضرت عیسیٰؑ کے متعلق قرآنی بشارتوں کا ذکر کیا گیا ہے۔ پانچویں باب میں حضرت عیسیٰؑ کی شخصیت کا قرآن اور بائبل کی روشنی میں جائزہ لیا گیا ہے۔ چھٹے باب میں عیسائیوں کی مشکلات کا حل پیش کیا گیا ہے۔ ساتویں باب میں بائبل میں ابتداء کے تصور کا ذکر ہے۔ آٹھویں باب میں عیسیٰؑ کے مصلوب نہ ہونے، ان کے معجزات اور احمد ﷺ کی پیش گوئی کے بارے میں بحث کی گئی ہے۔ اس کے بعد عیسیٰؑ کے چند معجزات اور قرآن کی روح سے ان معجزات کا ظہور اللہ کے اذن[61] سے ہونے کا ذکر کیا گیا ہے۔

مذکورہ کتاب میں حضرت عیسیٰؑ کے بارے میں عیسائیت اور اسلام کا تقابلی جائزہ بہت ہی اچھے طریقے سے پیش کیا گیا ہے اور مسلمانوں کے نزدیک عیسیٰؑ اور ان کی والدہ مریمؑ کا احترام اور مرتبہ بیان کیا گیا ہے۔

**6۔ کتاب "یہود و نصاریٰ تاریخ کے آئینہ میں":**

مذکورہ کتاب[62] امام ابن قیم الجوزیہؒ[63] کی کتاب "**ہدایۃ الحیاری فی اجوبۃ الیہود و نصاریٰ**" کا اردو ترجمہ ہے۔

یہ کتاب تقریباً اسی مضامین پر مشتمل ہے۔ کتاب کی ابتداء میں اللہ کے نزدیک صرف دین اسلام کے ہی قابل قبول ہونے اور عقائد اسلام کا ذکر کیا گیا ہے اور اس پر قرآنی آیات سے دلائل پیش کئے گئے ہیں۔ اس کے بعد قبول حق کے راستے میں مانع اسباب جہالت وحسد وغیرہ اور یہود کے علماء کا نبی کریم ﷺ کو اپنے بیٹوں کی طرح پہچاننے[64] کا ذکر ہے۔

پھر اہل کتاب کی تحریف اور رسول اللہ ﷺ کی صفات کو چھپانے کا قرآنی آیات[65] کی روشنی میں ذکر کیا گیا ہے۔ اس کے بعد نصاریٰ کے ایسے مسیح پر ایمان رکھنے جس کا کوئی وجود نہیں اور یہود کے مسیح دجال کے منتظر ہونے کا ذکر کیا گیا ہے اور آپؐ کے متعلق پیشن گوہیوں پر تفصیلی بحث کی گئی ہے۔ پھر مصنف اور ایک یہودی کے درمیان مناظرہ بیان کیا گیا ہے، جس میں انہوں نے یہودی کو محمدؐ کو نبی ماننے پر قائل کر لیا لیکن اس نے اسلام پھر بھی قبول نہ کیا۔[66] اسی طرح نبیؐ کی نبوت کے بارے میں ایک اور مناظرہ اور آپؐ کی نبوت کو مفصل دلائل سے بیان کیا گیا ہے۔ پھر نبی کریمؐ کی بعثت کی بشارت کی چار دلیلیں، ان کی کتاب میں صراحتاً نبوت کی بشارت، آپؐ کے نہایت یقین کے ساتھ ان کی کتابوں میں بشارتوں کے ذکر کا دعویٰ، یہود و نصاریٰ کا خود اعتراف اور اہل کتاب میں سے ایمان لانے والوں کا اعتراف ذکر کی گئی ہیں جن کا یہود و نصاریٰ نے تکبر کی وجہ انکار کیا۔

اس کے بعد تورات میں تحریف اور انبیاءؑ پر یہودیوں کی بہتان طرازی، تورات کے بدلنے کے اسباب، یہود کے مسیح کو

بر حق ماننے سے انکار، اناجیل میں باہم تناقص، یہود و نصاریٰ کی موافقت سے بعض نسخوں کو بدلنے، مسلمانوں کے نفع بخش اعمال و علوم میں سب پر فوقیت رکھنے، صحابہ اکرام رضی اللہ عنہم کی افضیلت اور تمام امت کے استاد ہونے، امت کے گناہ کا رسول کی رسالت پر اثرانداز نہ ہونے، یہودیوں کی قابل ندامت غلطیوں اور برائیوں، یہود کے الگ الگ متفرق راستوں پر چلنے، یہودی علماء و فقہاء کے بدترین حیلوں، یہود کی شریعت کے مطابق بیوہ بھائی کی بیوی سے شادی نہ کرنے پر ذلت و رسوائی برداشت کرنے، مختلف امتوں سے یہودیوں کی رسوائی، یہود کا نماز میں دیگر قوموں کو بددعا دینے اور خدا پر بہتان طرازی کرنے کے بارے میں بحث کی گئی ہے۔

پھر اس بات کا ذکر کیا گیا ہے کہ اگر محمد ﷺ کا ظہور نہ ہوتا تو تمام انبیاء کی نبوت باطل ہو جاتی کیونکہ آپؐ کے ظہور سے ان کی نبوت کی تصدیق ہوئی جیسا کہ قرآن مجید میں ہے "بَلْ جَآءَ بِالْحَقِّ وَصَدَّقَ الْمُرْسَلِين "[67] یعنی "آپؐ حق کے ساتھ اور رسولوں کی تصدیق بن کر آئے۔

اس کتاب میں مصنف نے یہود و نصاریٰ کی ان باتوں سے پردہ ہٹانے کی کوشش کی ہے جس سے عام لوگ بے خبر ہیں۔

**خاتمہ:**

عیسائیت پر لکھی گئی مذکورہ منتخب کتب کے تجزیاتی مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ عیسائیت پر اردو میں کافی مواد موجود ہے اور بہت سی کتب میں عیسائیت سے متعلق بہت ہی اہم اور تفصیلی معلومات فراہم کی گئی ہیں۔ مذکورہ کتب میں سے مولانا رحمت اللہ کیرانویؒ کی کتاب بائبل سے قرآن تک عیسائیت پر لکھی گئی کتب میں بہت زیادہ اہمیت کی حامل ہے اور اس میں عیسائیت پر تفصیل سے لکھا گیا ہے۔ اس کے علاوہ علامہ ساجد میر کی کتاب عیسائیت تجزیہ و مطالعہ، مفتی محمد تقی عثمانی کی کتاب عیسائیت کیا ہے؟، اور مولانا عبدالطیف مسعودؒ کی کتاب تحریف بائبل بزبان بائبل بھی اپنے موضوع پر معلومات کے لحاظ سے انتہائی اہم اور مفید کتابیں ہیں۔

---

## مصادر و مراجع (Refrences)

[1] فیروز الدین، مولوی، فیروز اللغات اردو جامع، فیروز سنز لمیٹڈ، لاہور، ص908۔

[2] خان، المظفر ولی، مولانا، مکالمہ بین المذاہب، مکتبہ فاروقیہ، کراچی، 2007ء، ص63۔

[3] محمد فواد عبدالباقی، المعجم المفہرس للالفاظ القرآن الکریم، مکتبہ رحمانیہ، لاہور، ص924۔

[4] ایضاً، ص701۔

[5] Encyclopedia of Religion and Ethics "Christianity", 1910, vol: 3, P: 581

[6] Ibid.

[7] الشہرستانی، محمد بن عبدالکریم، الملل والنحل، دار الکتب العلمیہ، بیروت، 1992ء، ط3، ص244۔

[8] ساجد میر، پروفیسر، عیسائیت تجزیہ و مطالعہ، دار السلام، لاہور، ص25۔

[9] کاندھلوی، محمد ادریس، مولانا، اسلام اور نصرانیت، کتب خانہ جمیلی، لاہور۔

[10] مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ: آپؒ 14 اگست 1899ء کو بھوپال (بھارت) میں پیدا ہوئے۔ مظفر نگر کے قصبہ کاندھلہ سے تعلق کی وجہ سے کاندھلوی کہلائے۔ آپؒ کا شمار دارالعلوم کے بلند پایہ علماء اکرام میں ہوتا ہے۔ آپؒ کی مشہور تصانیف تفسیر معارف القرآن، سیرت المصطفیٰ، علم الکلام، عقائد اسلام، احسن الحدیث، الدین القیم اور اسلام اور نصرانیت وغیرہ ہیں۔آپؒ نے 28 جولائی 1974 کو وفات پائی۔

[11] خان، احمد یار، مفتی، اسلام اور عیسائیت، ادارہ تعمیر اہلسنت، گجرات، 1962ء، ط1۔

[12] مفتی احمد یار خانؒ: آپؒ ہندوستان میں ضلع بدایوں کے ایک گاؤں اوجھیانی میں 1894ء میں پیدا ہوئے۔آپؒ نے مختلف مدارس سے دینی تعلیم حاصل کرنے کے بعد مدرسہ نعیمیہ مراد آباد (بھارت) اور پھر پاکستان تشریف لانے کے بعد دارالعلوم خدام الصوفیہ اور انجمن خدام الرسول میں تدریسی خدمات سرانجام دیں۔ تفسیر نعیمی، علم المیراث، جاء الحق وزھق الباطل، اسرارالاحکام،، فتاویٰ نعیمیہ، امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر ایک نظر اور دیوان سالک آپؒ کی مشہور تصانیف ہیں۔آپؒ نے 24 اکتوبر 1971ء کو گجرات میں وفات پائی۔

[13] اسلام اور عیسائیت (کتاب ھذا)، ایضاً، ص6-11۔

[14] ایضاً، ص43-47۔

[15] مسعود، عبداللطیف، مولانا، تحریف بائبل بزبان بائبل، عالمی مجلس تحفظ ختم نبوۃ، ملتان۔

[16] مولانا عبداللطیف مسعودؒ: مولانا عبداللطیف مسعودؒ ڈسکہ سیالکوٹ میں پیدا ہوئے۔ جامعہ اشرفیہ لاہور سے دورہ حدیث کے بعد نصرۃ العلوم گوجرانوالہ میں مولانا سرفراز خان صفدرؒ، مولانا صوفی عبدالحمید خان سواتیؒ اور مولانا عبدالقیوم سے دوسری بار دورہ حدیث کیا۔آپؒ صرف و نحو پر بھی مکمل عبور رکھتے تھے۔آپؒ نے عیسائیت اور قادیانیت کے رد میں مختلف کتابیں لکھی، جن میں سے چند مشہور کتابیں مرزائیت کا الہامی ہیڈ کوارٹر، مرزا قادیانی کے رنگ برنگے شیطانی الہامات اور تحریف بائبل بزبان بائبل ہیں۔ مولانا عبداللطیف مسعودؒ نے 11 مئی 2003ء کو وفات پائی۔

[17] تحریف بائبل بزبان بائبل (کتاب ھذا)، ص316۔

[18] ایضاً، ص715۔

[19] ایضاً، ص830-806۔

[20] ساجد میر، پروفیسر، عیسائیت تجزیہ و مطالعہ، دارالسلام، لاہور۔

[21] پروفیسر ساجد میر: آپ پنجاب کے شہر سیالکوٹ میں پیدا ہوئے۔آپ جمعیت اہلحدیث پاکستان کے امیر ہیں۔آپ پاکستان مسلم لیگ ن کی طرف سے پارلیمنٹ میں سینیٹر کے عہدے پر فائز ہیں۔آپ مارچ 2009ء میں سینٹ کی علماء وٹیکنو کریٹس کے لئے مخصوص نشستوں پر مسلم لیگ ن کے امیدوار کے طور پر منتخب ہوئے اور مارچ 2015ء میں 2021ء تک پھر دوبارہ سینیٹر منتخب ہوگئے۔آپ کی سب سے مشہور تصنیف عیسائیت تجزیہ و مطالعہ ہے۔

[22] پولوس: یہ موجودہ عیسائیت کا اصل بانی ہے۔اسے سینٹ پال بھی کہا جاتا ہے۔اس کا اصل عبرانی نام ساؤل/شاؤل تھا۔ یہ یہودی تھا اور عیسائیوں کا سخت دشمن تھا، پھر اس نے عیسائیت قبول کرلی اور یہ دعویٰ کیا کہ وہی اکیلا معلم مسیحت ہے اور ایسی نئی نئی تعلیمات پھیلانے لگا جنھیں وہ ہندوؤں اور بدھ متوں کے مذہبوں، یونانیوں کے فلسفہ اور یہودیوں کی بعض تعلیمات سے اخذ کرتا تھا۔ پولوس نے سب سے پہلے تثلیث اور عیسیٰؑ کے اللہ کا بیٹا ہونے کا عقیدہ بنایا اور عیسوی شریعت کو منسوخ قرار دے دیا۔ 66ء میں قتل ہوا۔

[23] عیسائیت تجزیہ و مطالعہ (کتاب ھذا)، ایضاً، ص131-174۔

[24] ایضاً، ص 495۔

[25] صفدر، محمد سرفراز خان، مولانا، عیسائیت کا پس منظر، مکتبہ صفدریہ، گوجرانوالہ، 2010ء، ط7۔

[26] مولانا محمد سرفراز خان صفدرؒ: آپؒ مانسہرہ کے ایک گاؤں ڈھکی چیڑاں میں 1914ء میں پیدا ہوئے۔ آپؒ مشہور عالم دین، مفسر، محدث، فقیہہ اور مصنف تھے اور امام اہلسنت کے لقب سے مشہور ہوئے۔ آپؒ نے دارالعلوم دیوبند سے دورۂ حدیث کیا اور جامعہ نصرۃ العلوم گجرانوالہ میں مدرس رہے۔ آپؒ نے مختلف موضوعات پر تقریباً ساٹھ کتابیں تصنیف فرمائیں جن میں سے چند مشہور کتب تفسیر قرآن، خزائن السنن، احسن الباری، گلدستۂ توحید، راہ سنت، طائفۂ منصورہ، ارشاد الشیعۃ، صرف ایک اسلام، مقالہ ختم نبوت، انکار حدیث کے نتائج، المسلک المنصور اور عیسائیت کا پس منظر ہیں۔ آپؒ نے 5 مئی 2009ء کو وفات پائی۔

[27] عیسائیت کا پس منظر (کتاب ھذا)، ایضاً، ص 23-25۔

[28] ایضاً، ص 97۔

[29] ایضاً، ص 105-126۔

[30] عثمانی، محمد تقی، مفتی، عیسائیت کیا ہے؟، دارالاشاعت، کراچی، 1392ھ۔

[31] مفتی محمد تقی عثمانی: 5 اکتوبر 1943ء کو دیوبند میں پیدا ہوئے۔ آپ مفتی اعظم پاکستان مفتی محمد شفیع عثمانیؒ کے فرزند اور مفتی رفیع عثمانی کے بھائی ہیں۔ دارالعلوم کراچی سے درس نظامی کی تعلیم مکمل کی اور اب وہاں مدرس ہیں۔ جامعہ کراچی سے وکالت کی ڈگری حاصل کی۔ آپ اسلامی نظریاتی کونسل کے رکن، وفاقی شرعی عدالت اور سپریم کورٹ آف پاکستان کے شریعت ایپلیٹ بینچ کے جج رہ چکے ہیں۔ آپ شریعت ایپلیٹ بینچ کے منصف اعظم اور پاکستان کے قائم مقام منصف اعظم بھی رہے۔ آپ نے شریعت کی حدود میں رہ کر بینکاری کا نظام وضع کیا۔ علوم القرآن، فتاویٰ عثمانی، اسلام اور جدت پسندی، اسلام اور جدید معیشت و تجارت، اصلاح معاشرہ، عیسائیت کیا ہے؟، جہان دیدہ، دنیا مرے آگے، دین کیا ہے؟، تقلید کی شرعی حثیت وغیرہ آپ کی چند مشہور تصانیف ہیں۔

[32] عقیدہ تثلیث، توحید فی التثلیث، حلول و تجسیم، مصلوبیت، حیات ثانیہ اور کفارہ وغیرہ۔

[33] عیسائیت کیا ہے؟ (کتاب ھذا)، ایضاً، ص 73۔

[34] مودودی، ابوالاعلیٰ، سید، مولانا، نصرانیت قرآن کی روشنی میں، ادارہ ترجمان القرآن، لاہور، 2008ء، ط5۔

[35] مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودیؒ: آپؒ 1903ء میں اورنگ آباد دکن میں پیدا ہوئے۔ آپؒ نے ابتدائی تعلیم گھر پر حاصل کی، پھر مدرسہ فرقانیہ اورنگ آباد سے مولوی کا امتحان پاس کیا اور صحافی کی حیثیت سے عملی زندگی کا آغاز کیا اور متعدد اخبارات کے مدیر رہے۔ 1941ء میں جماعت اسلامی قائم کی اور 1972ء تک اس کے سربراہ رہے۔ آپؒ کی چند مشہور تصانیف الجہاد فی الاسلام، تفہیم القرآن، خلافت و ملوکیت، تحریک آزادی ہند و مسلمان، پردہ، سرور عالم ﷺ ہیں۔ آپؒ نے 22 ستمبر 1979ء کو وفات پائی۔

[36] القرآن 43 : 63-64۔

[37] نصرانیت قرآن کی روشنی میں (کتاب ھذا)، ایضاً، ص 149-172۔

[38] ایضاً، ص 262-264۔

[39] کیرانوی، رحمت اللہ، مولانا، احسن الحدیث فی ابطال التثلیث، تشریح و تحقیق: ابو محمد اسماعیل عارفی، ادارہ اسلامیات کراچی۔

[40] مولانا رحمت اللہ کیرانویؒ: آپؒ ہندوستان کے ضلع مظفر نگر کے قصبہ کیرانہ میں 1818ء میں پیدا ہوئے۔ آپؒ علماء دیوبند میں خاص مقام رکھتے ہیں۔ آپؒ نے 1854ء آگرہ میں پیش آنے والے ایک مناظرہ میں عیسائیت کے مشہور مبلغ پادری فنڈر کو شکست دی۔ جنگ

آزادی میں شریک ہوئے۔ ازالۃ الاوہام، ازالۃ الشکوک، اعجاز عیسوی، اوضح الاحادیث، بروق لامعہ، تقلیب المطاعن، معیار التحقیق، اظہار الحق آپؒ کی مشہور تصانیف ہیں۔آپؒ نے 2 مئی 1891ء کو مدینہ منورہ میں وفات پائی۔

[41] احسن الحدیث فی ابطال التثلیث (کتاب ھذا)، ص30-47۔

[42] یعقوبی فرقہ: یہ فرقہ یعقوب برزعانی کی طرف منسوب ہے، اس کا پوپ مصر میں رہتا تھا۔ اس فرقہ نے عیسیٰؑ کو ہی اللہ کی ذات ٹھہرا دیا۔ان کے نزدیک روح خداوندی اور جسد عیسوی آپس میں گھل مل گئے ہیں جن کا اب ایک دوسرے سے الگ تصور نہیں ہو سکتا۔

[43] کتاب مقدس، پیدائش 6 : 2۔

[44] پادری فنڈر: یہ عیسائیت کا مشہور مبلغ اور مناظر تھا، اس نے "میزان الحق" کے نام سے کتاب لکھی جس میں اسلام اور بانی اسلام کے متعلق انتہائی گھٹیا زبان استعمال کرتے ہوئے قرآن و بائبل سے دلائل دیئے۔

[45] کیرانوی، رحمت اللہ، بائبل سے قرآن تک، شرح و تحقیق: محمد تقی عثمانی، مکتبہ دارالعلوم کراچی، 2010ء۔

[46] بائبل سے قرآن تک (کتاب ھذا)، ایضاً، ص171۔

[47] ایضاً، ج3، ص97۔

[48] ایضاً، ج3، ص594۔

[49] ذاکر نائیک، ڈاکٹر، بائبل اور قرآن جدید سائنس کی روشنی میں ، مترجم: سید امتیاز احمد، دارالنوادر لاہور، 2007ء۔

[50] ڈاکٹر ذاکر عبدالکریم نائیک: آپ 18 اکتوبر، 1965ء کو بھارت کے شہر ممبئی میں پیدا ہوئے۔ تقابل ادیان کے میدان میں آپ مختلف مذاہب یہودیوں، عیسائیوں اور ہندوؤں وغیرہ سے مناظرہ میں مشہور ہیں اور بمبئی میں اسلامی تحقیق سنٹر کے صدر ہیں۔

[51] ڈاکٹر ولیم کیمپبل: عیسائی مذہب کا مشہور پادری اور مناظر۔

[52] بائبل اور قرآن جدید سائنس کی روشنی میں (کتاب ھذا) ،ایضاً، ص41۔

[53] موریس بوکائلے، بائبل، قرآن اور سائنس، مترجم: ثناء الحق صدیقی۔

[54] موریس بوکائلے: آپؒ 19 جولائی 1920ء کو فرانس میں پیدا ہوئے۔آپؒ ایک فرانسیسی طبیب تھے اور جامعہ پیرس کی ہسپتال میں سربراہ سرجن کے طور پر کام کرتے رہے۔آپ کو اپنی تصنیف "بائبل قرآن اور سائنس" کی وجہ سے شہرت حاصل ہوئی۔آپؒ نے فرعون کی لاش کا تحقیقی معائنہ کرنے اور قرآن میں اس کے غرق ہونے کا مطالعہ کرنے کے بعد حق بات سے متاثر ہو کر اسلام قبول کیا۔آپؒ نے 17 فروری 1998ء کو وفات پائی۔

[55] اسفار خمسہ: پیدائش، خروج، احبار، گنتی اور استثنا کا مجموعہ۔

[56] بائبل، قرآن اور سائنس (کتاب ھذا)، ایضاً، ص207۔

[57] ایضاً، ص373-380۔

[58] احمد دیدات، شیخ، مقام عیسیٰؑ اسلام کی نظر میں، مترجم: بن یامین، اسلامک ملٹی میڈیا لائبریری، پیشاور، 2004ء۔

[59] شیخ احمد دیداتؒ: آپؒ یکم جولائی 1918ء کو بھارت کے ضلع سورت میں پیدا ہوئے۔آپؒ ایک مسلمان مبلغ، مقرر اور مناظر تھے۔آپؒ کی اکثر تقاریر اسلام، عیسائیت اور بائبل پر مشتمل تھیں۔آپؒ نے عیسائیوں کے ساتھ بے شمار بین المذاہب عوامی مباحثے منعقد کئے۔ ۔آپؒ کو مسلسل پچاس سال تبلیغ کا کام کرنے پر1986ء میں شاہ فیصل بین الاقوامی انعام دیا گیا۔ آپؒ کا 8 اگست 2005ء کو 87 سال کی عمر میں جنوبی افریقہ میں انتقال ہوا۔

[60] مقام عیسیٰؑ اسلام کی نظر میں (کتاب ھذا)، ایضاً، ص 1۔

[61] القرآن 3 : 49۔

[62] الجوزیہ، ابن قیم، امام، یہود و نصاریٰ تاریخ کے آئینہ میں، نعمانی کتب خانہ لاہور، ط 1۔

[63] امام ابن قیم الجوزیہؒ: آپؒ 691ھ میں دمشق میں پیدا ہوئے۔علامہ ابن تیمیہؒ کے شاگردوں میں سے ہیں اور آپؒ کا تعلق فقہ حنبلی سے تھا۔آپؒ فن تفسیر، فن فقہ اور اصول عربیہ میں ماہر تھے۔آپؒ کی تصانیف کی تعداد ساٹھ سے زیادہ ہے۔آپؒ کی سب سے مشہور کتاب زاد المعاد ہے جو کہ اسلامی شرعی مسائل کے حل کرنے میں خاص اہمیت رکھتی ہے۔آپؒ نے 751ھ میں وفات پائی۔

[64] یہود و نصاریٰ تاریخ کے آئینہ میں (کتاب ھذا)، ایضاً، ص 52۔

[65] القرآن 3 : 71، 2 : 159، 2 : 174، 3 : 81۔

[66] یہود و نصاریٰ تاریخ کے آئینہ میں (کتاب ھذا)، ایضاً، ص 197-198۔

[67] القرآن 37 : 37۔

# شاگرد کے خلاف تادیبی کاروائی کا دائرہ کار
## (سنت نبوی اور فقہ اسلامی کی روشنی میں ایک تحقیقی جائزہ)

ڈاکٹر جانس خان*

محمد کامران**

***ABSTRACT***

*Education is the development of the different aspects of human being like psychological, social and physical development etc. It is not only the provision of information but it is for the sake of guidance of students to make them beneficial human beings. A teacher inculcates good habits in students and tries to reduce or terminate bad habits in them. Therefore, the responsibility of teacher is to guide the students about good and bad along with improving their academics. But while doing so, the teacher should avoid the ways which can be harmful for the students. Therefore he (the teacher) should know how to guide the students and stop them from wrong doings. At what time what technique, he should adopt that can give benefits to students? He should be aware of the student's psychology, their age and their abilities. Sometimes punishment is very much necessary for students to make them realize not to commit anything like this again. At this critical moment what can help the student and teacher?*

*The Holy Prophet Muhammad (SAW), being a perfect teacher guided the Umma in this aspect. He used many skills as a teacher and taught his followers, how to guide their children and pupils. Many times the prophets would use to advise his followers on anywrong doing and that is why none of the followers repeated the same mistake. It is very important to follow the teachings of the Holy Prophet in aspect. This research paper discusses the way of handling the students in different situations.*

***Keywords:*** *Education, Students, Punnishment*

**تمہید:**

تعلیم کا مقصد صرف معلومات فراہم کرنا نہیں، بلکہ تعلیم کے ذریعے انسانوں کو صحیح معنوں میں انسان بنایا جاتا ہے، ایک استاد معلم ہونے کے ساتھ مربی بھی ہوتا ہے، استاد کی ذمہ داری ہے کہ وہ شاگردوں کو اچھے خصلتوں کا خوگر بنادے، اور بُرے عادات سے انہیں منع کرے۔ علامہ اقبال کہتے ہیں:

شیخِ مکتب ہے اک عمارت گر

اس کی صنعت ہے روحِ انسانی

لہٰذا ایک استاد کی ذمہ داری سبق سکھانے کے ساتھ ساتھ غلطی پر تنبیہ کرنا بھی ہے، لیکن تربیت اور غلطی پر تنبیہ کے سلسلے

* اسسٹنٹ پروفیسر، شعبۂ علومِ اسلامیہ، جامعۂ ملاکنڈ

** ایم فل سکالر، شعبۂ علومِ اسلامیہ، جامعۂ ملاکنڈ

میں استاد اور شاگرد دونوں اِفراط اور تفریط کا شکار ہوتے ہیں، چنانچہ بعض اساتذہ کی طرف سے کبھی تو شاگردوں سے کوئی بازپُرس ہی نہیں ہوتی اور کبھی حد سے زیادہ اتنی سزا دی جاتی ہے کہ ہاتھ پاؤں زخمی ہو جاتے ہیں، بعض کے ہاں سزا صرف مار پیٹ ہی ہوتی ہے، جبکہ بعض ہر قسم کی غلطی پر شاگرد کو سزا کا مستحق سمجھتے ہیں۔اس کے مقابلے میں بعض شاگرد سزا کے بعد استاد سے انتقام لینے کے لیے تیار ہو جاتے ہیں، اربابِ تعلیم کی جانب سے "مار نہیں پیار" کے نعرے سے عدمِ برداشت میں مزید اضافہ ہونے کا خدشہ ہے۔

ان حالات میں معاشرے کی رائے بھی ایک دوسرے سے مختلف نظر آتی ہے، چنانچہ بعض استاد کو مربی کا درجہ دینے کے بجائے جلاد کا مرتبہ دینے کے درپے نظر آتے ہیں، اور سزا کو ہر غلطی کے اصلاح کے لیے کافی سمجھتے ہیں، اور بعض شاگرد کو ہر قسم کی سزا سے مستثنیٰ قرار دے کر شُتر بے مہار، اور استاد کو صرف پیغام رساں ثابت کرنے کی کوشش میں لگا ہوا ہیں، حالانکہ حق ان دونوں انتہاؤں کے درمیان ہے

ایسی صورتِ حال میں ایک مربی، شفیق اور مخلص استاد کے سامنے سب سے بڑا ہدف یہ ہوتا ہے، کہ وہ غلطی سے اپنے شاگرد کو کیسے بچاتا ہے؟اور غلطی کرنے کے بعد شاگرد کے مناسب کونسا طریقہ تربیت اختیار کرتا ہے؟ یہ جاننا بھی انتہائی ضروری ہے کہ طلبہ غلطی کیوں کرتے ہیں؟اور مارنے کے علاوہ اصلاح کے دوسرے طریقے کون سے ہیں؟اس بات سے واقف ہونا بھی استاد کے فرائض میں شامل ہے کہ ہر غلطی پر سزا نہیں دی جا سکتی ہے، اور اگر کبھی سزا کی نوبت آجائے توکن امور کا خیال رکھنا ضروری ہے؟

اور چونکہ رسول اللہ ﷺ صحابہ کرام کی غلطیوں کی اصلاح بہترین طریقے سے کرتے تھے، اس لیے غلطیوں کی اصلاح کے بارے رسول اللہ ﷺ کا طرزِ عمل انتہائی اہمیت کا حامل ہے، لہٰذا اس تحقیقی مضمون کا اصل ہدف مذکورہ بالا چیزوں کا احادیثِ نبوی اور فقہ اسلامی کی رو سے جائزہ لینا ہے

**غلطی کرنے کے اسباب:**

چونکہ ہر قسم کی غلطی پر تنبیہ اور تربیت کی الگ الگ طریقے ہوتے ہیں، اس لیے ان اسباب کا پہچاننا انتہائی ضروری ہیں، جن کی وجہ سے طالب علم عام طور پر غلطی کرتے ہیں۔

طالب علم مندرجہ ذیل اسباب کی وجہ سے غلطی کر سکتے ہیں:

(ا) کبھی طلبہ کو کسی چیز کی صحیح سمجھ نہیں ہوتی، لہٰذا وہ اس کام کو کرتے ہوئے غلطی کر جاتے ہیں، اس قسم کو فکری غلطی کہتے ہیں، لہٰذا ایسی صورتِ حال میں مربی کو چاہیے کہ وہ مطلوبہ چیز کی صحیح تفسیر اور وضاحت کرے، جب طالب علم کو معلوم ہو جائے گا تو وہ پھر غلطی نہیں کرے گا، اس لیے کہ جب بنیادی تصورات درست ہو جاتے ہیں تو غلطیاں ختم یا کم ہو جاتی ہیں۔ چنانچہ عمار بن یاسر فرماتے ہیں کہ:

" أما أنا فتمرغت في التراب، فأتينا النبي صلى الله عليه وسلم فضحك فقال: إن كان الصعيد لكافيك، وضرب بكفيه إلى الأرض، ثم نفخ فيهما، ثم مسح وجهه وبعض ذراعيه "[1]

مجھے جنابت لاحق ہو گئی، تو پانی نہ ہونے کی وجہ میں نے تیمّم کا ارادہ کیا، اور چونکہ مجھے تیمّم کا صحیح طریقہ معلوم نہیں تھا، لہٰذا میں نے پورے بدن پر مٹی مل لی، جب ہم رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے، اور آپ ﷺ کو قصہ سنایا تو رسول

اللہ ﷺ ہنسنے لگے، پھر مجھے تیمّم کا صحیح طریقہ سکھایا۔

اِس حدیث سے یہ بات ثابت ہوتی ہے، کہ جب رسول اللہ ﷺ نے غلطی کرنے پر حضرت عمار بن یاسر کو صحیح طریقہ سمجھایا تو پھر انہوں نے وہی غلطی دوبارہ نہیں دہرائی۔

(۲) کبھی کسی چیز کا صحیح مفہوم تو ذہن میں ہوتا ہے لیکن عمل کرنے میں غلطی ہو جاتی ہے،اس لیے کہ پہلے وہی عمل کیا نہیں ہوتا،ایسی صورت میں بھی غلطی پر محاسبہ نہیں ہونا چاہیے،اس لیے کہ پہلی مرتبہ کئے ہوئے عمل میں غلطی کرنا فطری بات ہے۔

رسول اللہ ﷺ ایک لڑکے کے پاس سے گزر رہے تھے،وہ لڑکا بکری سے کھال اُتار رہا تھا،آپ ﷺ نے اُسے فرمایا:

" تنح حتى أريك، فإني لا أراك تحسن تسلخ". قال: فأدخل رسول الله، صلى الله عليه وسلم، يده بين الجلد واللحم، فدحس بها حتى توارت إلى الإبط، ثم قال صلى الله عليه وسلم: "هكذا يا غلام فاسلخ "[2]

ہٹ جاؤ، تاکہ میں تمہیں بکری سے کھال اتارنا سکھاؤ"۔ پھر کھال اتار کر اسے فرمانے لگے: "اس طرح کھال اتارا کرو۔"

(۳) کبھی طالب علم جانتا ہے کہ میں غلطی کر رہا ہوں، لیکن پھر بھی غلطی پر اصرار کر رہا ہو،ایسی صورتِ حال میں مربی اور استاد پر تادیبی کاروائی لازم ہو جاتی ہے،تاکہ وہ بُرے عادات سے رُک جائے اور اس کی اصلاح ہو جائے۔

چنانچہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

"مروا صبيانكم بالصلاة،إذا بلغوا سبعا واضربوهم عليها، إذا بلغوا عشرا، وفرقوا بينهم في المضاجع "[3]

اپنے بچوں کو سات سال کی عمر میں نماز پڑنے کا حکم دیا کرو،اور دس سال کی عمر میں نماز نہ پڑنے پر اسے مار بھی سکتے ہوں۔اس حدیث سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ مارنے سے پہلے سمجھانا ضروری ہے،اور نہ سمجھنے پر مار بھی سکتے ہو،اس لیے کہ بعض بچوں کے بارے میں صرف سمجھانا مفید نہیں ہوتا۔[4]

جب تربیت کے تمام طریقے کارآمد نہ ہو تو ایسی صورتِ حال میں شریعت نے مارنے کی اجازت دی ہے،چنانچہ صحابہ کرام بھی اپنے بچوں کو غلطی کرنے پر مارتے تھے، حضرت نافعؒ نقل کرتے ہیں:

" كان ابن عمر يضرب ولده على اللحن "[5]

عبد اللہ بن عمرؓ اپنے بیٹے کو غلطی کرنے پر مارتے تھے۔

مارنے سے پہلے سمجھانے اور تربیت کے مختلف طریقے ہو سکتے ہیں جن کو صحیح انداز میں استعمال کرنے سے مارنے کی نوبت نہیں آتی۔

## سمجھانے کے مختلف طریقے

(۱) جس کام کی ترغیب دی جارہی ہو،اس کے کرنے کے فوائد اور نہ کرنے کے نقصانات بیان کی جائے، یہ طریقہ اسالیبِ تربیت میں سب سے عمدہ اور نفع بخش طریقہ ہے ،پھر فوائد بیان کرنے کی مختلف صورتیں ہو سکتی ہیں، کبھی تو کامیاب شخصیات کے قصے اور حکایات سنائی جائیں،اور کبھی تمام طالب علموں کے سامنے نمایاں حیثیت والے طلبہ کی مناسب تعریف کی

جائیں،انسان کی فطرت یہ ہے کہ وہ دوسروں کی تعریف سن کر خود بھی قابلِ تعریف بننا پسند کرتا ہے، اسی طرح غلطی کے نقصانات بیان کی جائے،تاکہ پتہ چلے کہ اُسے کیوں روکا جارہاہے۔

چنانچہ حضرت حسنؓ نے جب صدقہ کے کھجوروں سے ایک کھجور اٹھائی تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

" كخ كخ ليطرحها، ثم قال:أما شعرت أنا لا نأكل الصدقة "[6]

اسے پھینکو،کیا تمھیں پتہ نہیں کہ ہم صدقہ نہیں کھاتے!

علامہ عینیؒ فرماتے ہیں:

" وفيه:أن الأطفال إذا نهوا عن الشيء يجب أن يعرفوا لأي شيء نهوا عنه ليكونوا على علم إذا جاءهم أوان التكليف "[7]

اِس حدیث سے یہ بات معلوم ہو گئی، کہ اگر بچوں کو کسی کام سے روکنا ہوں، تو انہیں بتایا جائے کہ انہیں کیوں روکا جارہا ہیں، تاکہ بڑا بننے کے بعد انہیں معلوم ہوں۔

(۲) غلطی کرنے کے بعد نصیحت اور غلطی سے بچنے کی طرف رہنمائی انتہائی مفید ہو سکتی ہے، رسول اللہ ﷺ اس اسلوب کو انتہائی حکمت سے استعمال کرتے تھے، عمر بن ابی سلمہؓ نقل فرماتے ہیں:

" كنت غلاما في حجر رسول الله صلى الله عليه وسلم، وكانت يدي تطيش في الصحفة، فقال لي رسول الله صلى الله عليه وسلم: يا غلام، سم الله، وكل بيمينك، وكل مما يليك فما زالت تلك طعمتي بعد "[8]

میں رسول اللہ ﷺ کی پرورش میں تھا، میرا ہاتھ (کھانے کے دوران) برتن میں گھوم رہا تھا، تو رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: "اے بچے،اللہ تعالےٰ کا نام لے کر اپنے سامنے سے دائیں ہاتھ سے کھاؤ" چنانچہ پھر میں ہمیشہ ایسا ہی کھاتا تھا۔

(۳) مارنے کے علاوہ سزا کے دوسرے طریقے اختیار کیے جائے، مثلا: کبھی ماتھے پر شکن لائے، کبھی چہرے پر غصے کے آثار نمایاں ہو جائے، بعض طلبہ کے لیے اتنی سزا بھی کافی ہوتی ہے۔

امام نسائیؒ نے حضرت انسؓ سے ایک روایت نقل کی ہیں:

"رأى رسول الله صلى الله عليه وسلم نخامة في قبلة المسجد، فغضب حتى احمر وجهه، فقامت امرأة من الأنصار فحكتها وجعلت مكانها خلوقا، فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم: ما أحسن هذا "[9]

رسول اللہ ﷺ نے ایک مرتبہ مسجد میں قبلہ کی دیوار پر تھوک کے نشانات دیکھ لیے، تو چہرہ انور غصے کی وجہ سے سرخ ہو گیا، (یہ دیکھ کر) ایک انصاری صحابیہ اٹھ کھڑی ہوئی، اور اسے صاف کرکے اُس جگہ خوشبو لگایا، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "یہ بہت اچھا کیا"۔

(۴) کبھی صرف ڈانٹنے سے بھی طلبہ کی اصلاح ہو سکتی ہے، اس لیے کے بات کی اثر براہِ راست دل پر ہوتی ہے، عربی کا ایک شعر ہے:

"جراحات السنان لها التيام

ولا يلتام ما جرح اللسان "

نیزوں کے زخم ٹھیک ہو جاتے ہیں لیکن باتوں کی اثر ختم نہیں ہوتی۔

ابو مسعود انصاریؓ فرماتے ہیں:

" قال رجل يا رسول الله، لا أكاد أدرك الصلاة مما يطول بنا فلان، فما رأيت النبي صلى الله عليه وسلم في موعظة أشد غضبا من يومئذ، فقال: أيها الناس، إنكم منفرون، فمن صلى بالناس فليخفف، فإن فيهم المريض، والضعيف، وذا الحاجة "[10]

ایک آدمی نے رسول اللہ ﷺ سے اپنے امام کی شکایت کی، کہ وہ ہمیں بہت لمبی نماز پڑھاتا ہے، تو رسول االلہ ﷺ انتہائی غصہ ہوگئے، پھر (لوگوں کوڈانٹتے ہوئے) فرمایا: "اے لوگوں تم لوگوں کو متنفر کر رہے ہوں، جب تم لوگوں کو نماز پڑھاؤ تو ہلکی نماز پڑھایا کرو، اس لیے کہ اُن میں بیمار، کمزور اور حاجت والے ہوتے ہیں"۔

کبھی بار بار ڈانٹنے سے غلطی کرنے والے کو اپنی غلطی کا زیادہ احساس ہو جاتا ہے، اور وہ نادم ہو کر ہمیشہ کے لیے دوبارہ غلطی کرنے سے باز آجاتا ہے، چنانچہ اسامہ بن زید نے جب ایک آدمی کو کلمہ توحید پڑنے کے بعد بھی قتل کر دیا، تو رسول اللہ ﷺ اسے مسلسل ڈانٹتے ہوئے ارشاد فرمارہے تھے:

"کیا تم نے اس کے دل کو چیرا تھا؟" تاکہ تمہیں پتہ چلتا کہ اس کے دل میں ایمان ہے کہ نہیں۔

حضرت اسامہؓ فرماتے ہیں:

"فما زال يكررها علي أقال: لا إله إلا الله ثم قتلته، حتى وددت أني لم أكن أسلمت إلا يومئذ "[11]

اللہ کے رسول ﷺ مجھے مسلسل یہ جملہ ارشاد فرمارہے تھے، میرے دل پر اس کا ایسا اثر ہوا، کہ شرمندگی کی وجہ سے میں چاہتا تھا" کاش میں آج مسلمان ہوتا۔"

لیکن ڈانٹنے کے دوران گالی، ناشائستہ کلمات اور دھمکی سے احتراز کرنی چاہیے، اس لیے کہ اس سے استاد اور شاگرد دونوں کی شخصیت پر بُرا اثر پڑتا ہے، رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

"ليس المؤمن بالطعان ولا اللعان ولا الفاحش ولا البذيء "[12]

مؤمن طعن کرنے والا، لعنت بھیجنے والا، فحش گفتگو کرنے والااور بیہودہ باتیں کرنے والا نہیں ہوتا۔

(۵) ان تمام مراحل کے بعد آخری مرحلہ مارنے کا ہے، لہٰذا اگر سمجھانے کا کوئی بھی طریقہ کارآمد ہو سکتا ہوں، تو مارنے کی طرف متوجہ نہیں ہونا چاہیے۔

یہی اسلوب اور ترتیب اللہ تعالیٰ نے عورتوں کے بارے میں بھی بیان کیا ہے، چنانچہ ارشاد باری ہے:

"وَاللَّاتِي تَخَافُونَ نُشُوزَهُنَّ فَعِظُوهُنَّ وَاهْجُرُوهُنَّ فِي الْمَضَاجِعِ وَاضْرِبُوهُنَّ "۔[13]

اور جن عورتوں سے تمہیں سرکشی کا اندیشہ ہو تو پہلے انہیں سمجھاؤ، اور اگر اس سے کام نہ چلے تو انہیں خواب گاہوں میں تنہا چھوڑ دو، اس سے بھی اصلاح نہ ہو تو انہیں مار بھی سکتے ہو۔

گویا تربیت کے سلسلے میں مار آخری حربہ اور دوائی ہے، اور یہ کھانے میں نمک کی طرح ہے، جب کھانے میں زیادہ مقدار میں ڈالی جاتی ہے تو سارا مزا خراب کر دیتا ہے، اور اگر نہ ڈالی جائے تو بھی مزا جاتا رہتا ہے، لہٰذا مناسب انداز سے تھوڑی بہت سزا دینے میں کوئی قباحت نہیں ہے، اور چونکہ شریعت سے ثابت بھی ہے لہٰذا استاد سے بلاوجہ سزا دینے کے بارے میں بازپرس کرنا، یا شاگردوں کی طرف سے انتقامی کاروائی کرنا، استاد اور شاگرد کے رشتے سے لاعلمی کی دلیل ہے۔

فقہاء کرام نے وضاحت کی ہیں کہ ہر آدمی کے لیے مارنے کی سزا مناسب نہیں ہے۔

علامہ کاسانیؒ فرماتے ہیں:

"فتعزير أشراف الأشراف بالإعلام المجرد، وهو أن يبعث القاضي أمينه إليه فيقول له: بلغني أنك تفعل كذا وكذا، وتعزير الأشراف بالإعلام والجر إلى باب القاضي والخطاب بالمواجهة، وتعزير الأوساط بالإعلام والجر والحبس، وتعزير السفلة بالإعلام والجر والضرب والحبس؛ لأن المقصود من التعزير هو الزجر، وأحوال الناس في الانزجار على هذه المراتب "[14]

چنانچہ اخص الخواص کو اگر صرف قاضی یہ خبر دے کہ تم نے ایسا ایسا کیا ہے تو اس کے لیے اتنی سزا بھی کافی ہے، خاص لوگوں کو خبر دینے کے ساتھ عدالت میں حاضر کرنا ہی کافی ہوتا ہے، اور بعض کو حاضری کے بعد قید کرنا پڑتا ہے، جبکہ بعض کو قید کے ساتھ مارنا بھی ضروری ہوتا ہے، اس لیے کہ سزا سے مقصود غلطی سے روکنا ہوتا ہے، اور غلطی سے رُکنے میں لوگوں کی حالتیں مختلف ہوتی ہیں۔

لہٰذا اگر مجبوراً مارنے کی سزا دی جارہی ہو، تو چند شرائط ملحوظ نظر رکھنی چاہیے۔

**شرائط:**

1. ایسی مار نہ ہو جو زیادہ تکلیف دہ ہو، یا بیمار کردے، اس لیے کہ یہ تادیبی کاروائی ہے سزا نہیں۔[15]
2. کوئی عضو متاثر نہ ہو، اور نہ ایسی جگہ پر ہو جس سے شریعت میں منع کیا گیا ہو، مثلاً: چہرہ وغیرہ،[16] اس لیے کہ چہرہ پر مارنے سے طالب علم کے دل میں انتقام کا جذبہ پیدا ہوگا۔
3. ادب سکھانے کے لیے ہو انتقامی کاروائی نہ ہو، اور نہ اپنے غصہ کو ٹھنڈا کرنے کے لیے ہو۔
4. جس مقصد کے لیے مارنے کی سزا دی جارہی ہو، اس کے حاصل ہونے کی غالب گمان ہو، اس لیے مقصد کے بغیر وسائل خود بخود ختم ہو جاتے ہیں، مشہور قاعدہ ہے "الامور بمقاصدہا"[17]
5. سزا جرم کے بقدر ہو، اور اتنی مقدار میں ہو جس سے طالب علم کو تنبیہ ہو سکے، اس لیے کہ کم سے مقصود حاصل نہیں ہوتا، اور زیادہ کسی کے نزدیک بھی جائز نہیں ہے۔[18]
6. اگر پہلے سے یہ اندازہ ہو جائے کہ مارنے سے بھی شاگرد کی اصلاح نہیں ہو سکتی، تو مارنا نہیں چاہیے۔
7. مارنے سے پہلے سمجھانے کے دوسرے طریقے استعمال کر چکا ہو، اس لیے کہ بچوں کو سمجھانے کے لیے مار آخری حربہ ہے، جب تک ادب سکھانے کے باقی طریقے کار آمد اور مفید ہو، تو سختی اور مار کی طرف متوجہ نہیں ہونا چاہیے، اس لیے کہ بذاتِ خود مار کوئی اچھی چیز نہیں ہے، اور مقصود بھی اس کے بغیر حاصل ہو رہی ہے۔[19]

ان شرائط کو مدنظر رکھتے ہوئے مناسب سزا دینے میں بظاہر کوئی قباحت نہیں ہے۔

**سزا کی مقدار:**

سزا کی کم از کم مقدار کے بارے میں محققین علماءِ تربیت کی رائے یہ ہے، کہ کوئی متعین مقدار سزا کی مقرر نہیں ہے، اس لیے کہ سزا بذاتِ خود کوئی مقصودی چیز نہیں ہے،اور اس لیے بھی کہ انسانوں کی مزاج مختلف ہوتی ہے، لہٰذا اگر استاد ایک تھپڑ یا ڈنڈا مناسب سمجھتا ہو، تو بھی صحیح ہے۔[20] البتہ زیادہ مقدار کے بارے میں مناسب یہی معلوم ہوتا ہے، کہ دس ڈنڈوں سے زیادہ نہ ہو، اس لیے کہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

"لا يجلد فوق عشر جلدات إلا في حد من حدود الله"[21]

"حدود اللہ کے سوا کسی سزا میں دس دروں سے زیادہ نہ مارا جائے"

حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں:

اس حدیث کو بعض علماء نے صحابہ کے اجماع کی وجہ سے منسوخ قرار دیا ہے،[22] لیکن تادیبی کاروائی میں دس ڈنڈوں سے تجاوز مناسب نہیں ہے۔[23]

**نتائج و گزارشات**

استاد قوم کا وہ محافظ ہے جس کے ہاتھ میں آئندہ نسلوں کا مستقبل ہے،اس کی ذرا سی لاپرواہی معاشرے میں منفی رجحانات کا سبب بن سکتی ہے، قوم کے بچوں کی لگام اس کے ہاتھ میں ہوتا ہے،اس لگام کو زیادہ ڈھیلا چھوڑنے سے تربیت کمزور پڑ جاتی ہے،اور زیادہ مضبوطی کے ساتھ تھامنے سے شاگردوں سے رابطہ اور تعلق کٹ جاتا ہے، لہٰذا نہ تو استاد سزا میں حد سے تجاوز کرے،اور نہ ہر قسم کی سزا پر استاد کو موردِ الزام ٹھہرانا مناسب ہے، لہٰذا اسلامی شریعت میں اس اعتدال کی بہترین عملی نمونہ موجود ہے۔

اس بحث سے مندرجہ ذیل نتائج اخذ کیے جا سکتے ہیں:

1) مارنا ہر غلطی کا علاج نہیں، بلکہ بعض غلطیوں کی اصلاح دوسرے طریقوں سے بھی ہو سکتی ہے، مثلاً: فکری اور عملی غلطی میں سمجھانے سے طلباء دوبارہ وہی غلطی نہیں کرتے۔
2) غلطی کرنے کے بعد نصیحت اور غلطی سے بچنے کی طرف رہنمائی انتہائی مفید ہو سکتی ہے۔
3) بعض طلباء غلطی کرنے کے بعد صرف ڈانٹنے سے بھی سُدھر جاتے ہیں۔
4) بار بار قصداً غلطی کرنے پر سزا دی جا سکتی ہے، بشرطیکہ مارنے سے پہلے سمجھانے کے سارے طریقے استعمال کر چکا ہو۔
5) جس مقصد کے لیے مارنے کی سزا دی جا رہی ہو،اس کے حاصل ہونے کا غالب گمان ہو، اس لیے مقصد کے بغیر وسائل خود بخود ختم ہو جاتے ہیں۔
6) سزا کے دوران کوئی عضو متاثر نہ ہو،اور نہ ایسی جگہ پر ہو جس سے شریعت میں منع کیا گیا ہو، مثلاً: چہرہ وغیرہ، اس لیے کہ چہرہ پر مارنے سے طالب علم کے دل میں انتقام کا جذبہ پیدا ہوگا۔
7) مارنے کے دوران طالب علم کے ساتھ ہمدردی کا جذبہ موجود ہو۔
8) اگر پہلے سے یہ اندازہ ہو جائے کہ مارنے سے بھی شاگرد کی اصلاح نہیں ہو سکتی، تو مارنا نہیں چاہیے۔

9) سزا نہ تو بذاتِ خود کوئی مقصودی چیز ہے، اور نہ اتنا ناجائز ہے کہ اس کو جرم قرار دیا جائے۔

## مصادر و مراجع (Refrences)


[1] النسائی، ابو عبد الرحمٰن احمد بن شعیب، سنن النسائی، باب الاختلاف فی کیفیۃ التیمم، مکتب المطبوعات الاسلامیۃ، رقم: ۳۱۶، ج ا ص ۱۶۸

[2] ابن حبان، ابو حاتم محمد الدارمی، صحیح ابن حبان، باب ذکر البیان بان مسح المرء النبیّ لایوجب علیہ وضوء ا، موسسۃ الرسالۃ، بیروت رقم: ۱۱۶۳، ج ۳ ص ۴۳۸

[3] امام احمد بن حنبل، ابو عبد اللہ احمد بن محمد، مسند احمد، مسند عبد اللہ بن عمرو بن عاص، موسسۃ الرسالۃ، بیروت، رقم: ۶۶۸۹، ج ۱۱ ص ۲۸۴

[4] العثیمین، محمد بن صالح، شرح ریاض الصالحین، دار الوطن للنشر، الریاض، ج ۳ ص ۱۷۴

[5] البخاری، محمد بن اسماعیل، الادب المفرد، باب الضرب علی اللحن، دار البشائر الاسلامیۃ، بیروت، رقم: ۸۸۰، ج ا ص ۳۰۴

[6] البخاری، محمد بن اسماعیل، صحیح البخاری، باب مایذکر فی الصدقۃ للنبی ﷺ، دار طوق النجاۃ رقم: ۱۴۹۱، ج ۲ ص ۱۲۷

[7] عینی، ابو محمد محمود بن احمد، عمدۃ القاری، دار احیاء التراث العربی، بیروت، ج ۹ ص ۸۱

[8] صحیح البخاری، باب التسمیۃ علی الطعام والاکل بالیمین، رقم: ۵۳۷۶، ج ۷ ص ۶۸

[9] سنن نسائی، باب تخلیق المساجد، رقم: ۷۲۸، ج ۲ ص ۵۲

[10] صحیح البخاری، باب العضب فی الموعظۃ والتعلیم اذارای مایکرہ، رقم: ۹۰، ج ا ص ۳۰

[11] النسائی، ابو عبد الرحمٰن احمد بن شعیب، السنن الکبری، باب قول المشرک لا الہ الا اللہ، موسسۃ الرسالۃ، بیروت، رقم: ۸۵۴۰، ج ۸ ص ۱۳

[12] الترمذی، محمد بن عیسی، سنن الترمذی، باب ماجاء فی اللعنۃ، مکتبہ مصطفیٰ البانی الحلبی، مصر، رقم: ۱۹۷۷، ج ۴ ص ۳۵۰

[13] سورۃ النساء: ۳۴

[14] الکاسانی، علاء الدین ابوبکر بن مسعود، بدائع الصنائع فی ترتیب الشرائع، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، ج ۷ ص ۶۴

[15] بدائع الصنائع فی ترتیب الشرائع، ج ۷ ص ۶۴

[16] ابو داود، سلیمان بن اشعث السجستانی، سنن ابی داود، باب فی ضرب الوجہ فی الحد، المکتبۃ العصریۃ، بیروت، رقم: ۴۴۹۳، ج ۴ ص ۱۶۷

[17] السبکی، تاج الدین عبد الوہاب بن تقی الدین، الاشباہ والنظائر، دار الکتب العلمیۃ، بیروت، القاعدۃ الخامسۃ، ج ا ص ۵۴

[18] الموسوعۃ الفقہیۃ الکویتیۃ، دار السلاسل، الکویت، ج ۴ ص ۱۹۴

[19] عز الدین، عبد العزیز بن عبد السلام، القواعد الکبری، دار القلم، دمشق، ج ۲ ص ۱۵۷

[20] ابن نجیم، زین الدین بن ابراہیم، البحر الرائق، دار الکتاب الاسلامی، ج ۵ ص ۵۲

[21] صحیح البخاری، باب کم التعزیر والادب، رقم ۶۸۴۸، ج ۸ ص ۱۷۴

[22] ابن حجر، احمد بن علی، فتح الباری، دار المعرفۃ، بیروت، ج ۱۲ ص ۱۷۸

[23] ابن رجب، زین الدین عبد الرحمٰن بن احمد، جامع العلوم والحکم، موسسۃ الرسالۃ، بیروت، ج ۲ ص ۱۶۳

# تعزیراتِ پاکستان میں سزائے موت سے متعلقہ دفعات کا شرعی قوانین سے تقابلی جائزہ

ڈاکٹر ابظاہر خان*

استراج خان**

***Abstract***

*Law plays a pivotal role in the establishment of any peaceful society.islam, being proactive, devised important rules about 1400 years back for the safety of Deen, life, wealth, wisdom and Generation.*

*Qatal (murder) is a crime of taking soul of a humanbeing, about which Islam has announced Qisas i.e to do with assissinater what he has done it to killed human being.*

*In the same manner Pakistan penal Code has gathered rules about crimes steped out in Pakistan. So Pakistan penal code, under several sections has the same punishment.*

*This artcle throws light on Pakistan penal code sections about death Senctance in perspective of Islamic imperium, order and explanation.*

**Keywords:** *Qisas, Capital Punishment, Death Sentance*

**تعارف**

مملکت پاکستان ایک اسلامی جمہوریہ ہے۔اس لئے آئین کی رو یہاں قرآن وسنت کے خلاف قوانین کسی صورت نہیں بنائی جاسکتی۔ لیکن بد قسمتی سے آزادی کے بعد برطانوی حکومت کی تیار کردہ بعض قوانین کو جوں کے توں نافذ رہنے دیا گیا۔ جن میں ایک تعزیرات ہند بھی ہے جس کو بعد میں تعزیرات پاکستان کہا جانے لگا۔اگرچہ تعزیراتِ پاکستان میں وقتاً فوقتاً ترمیمات کی گئی ہیں لیکن پھر بھی اس میں ایسے دفعات موجود ہیں جو شریعتِ اسلامی سے متصادم ہیں۔

انسانی جان کا معاملہ چونکہ انتہائی اہمیت کا حامل ہے اس لئے یہ ضرورت محسوس کی گئی کہ تعزیراتِ پاکستان میں موجود ایسے دفعات جو سزائے موت سے متعلق ہے ان کا شریعت کی روشنی میں جائزہ لیا جائے تاکہ عدالت کے ذریعے غیر شرعی طور پر کسی انسانی جان کو نقصان پہنچانے کی طرف ارباب اختیار کی توجہ مبذول کرائی جائے اور اس کے ساتھ انہیں مستند شرعی دلائل کے ساتھ متبادل قانون بھی مہیا کیا جائے۔

* اسسٹنٹ پروفیسر، شعبۂ علوم الاسلامیہ، جامعہ عبدالولی خان مردان

** ایم فل سکالر، شعبۂ علوم الاسلامیہ، جامعہ عبدالولی خان مردان

اسی ضرورت کے تحت زیرِ نظر آرٹیکل میں تعزیراتِ پاکستان کی مذکورہ بالا دفعات کا اصول شریعت کی روشنی میں جائزہ پیش لیا گیا ہے۔

**پاکستانی اور اسلامی قوانین میں سزائے موت کا تقابلی جائزہ:**

ذیل کے سطور میں سزائے موت سے متعلقہ دفعات کی دفعہ وار وضاحت اور شرعی قوانین کے ساتھ اس کا تقابل پیش کیا جائے گا۔ لیکن متعلقہ دفعہ پورا نقل کرنے کی بجائے صرف مقصودی حصہ نقل کیا جائے گا۔

**ا۔ قتلِ عمد**

تعزیراتِ پاکستان کی دفعہ ۳۰۲ میں قتلِ عمد کی سزا موت مقرر کی گئی ہے۔ جن جرائم پر یہ سزا مقرر ہے اس کا تذکرہ دفعہ ۳۰۰ اور ۳۰۱ میں کیا گیا ہے جو درج ذیل ہیں:

دفعہ ۳۰۰ قتل عمد: جو کوئی کسی شخص کو ہلاک کرنے یا جسمانی ضرر پہنچانے کی نیت سے کوئی ایسا فعل کرے جس سے عام حالات میں موت واقع ہو سکتی ہو یا گمان غالب ہو کہ موت واقع ہو جائے گی، قتل عمد کہلائے گا۔

دفعہ ۳۰۱: ایسا فعل سرزد ہو کہ جس سے موت کا امکان ہو لیکن ایسے شخص کو ہلاک کرے کہ جس کے قتل کا ارادہ نہ کیا ہو تو مجرم کی طرف سے ایسے فعل کا ارتکاب قتل عمد کا مستوجب ہوگا۔

دفعہ ۳۰۲: جو کوئی قتل عمد کا ارتکاب کرے گا اس کو قصاص کے طور پر سزائے موت یا تعزیراً سزائے موت یا عمر قید کی سزا دی جائے گی۔

**وضاحت**

دفعہ ۳۰۰ میں قتل عمد کی جو تعریف بیان کی گئی ہے اس میں یہ شرط لگائی گئی ہے کہ ایسا فعل ہو جس سے ہلاک ہونے کا یقین یا غالب گمان ہو۔ اس دفعہ کے ضمن میں ایسی کوئی وضاحت نہیں کی گئی کہ کس قسم کے ہتھیار کے قصداً استعمال کرنے کو قتل عمد کہا جائے گا۔ لیکن تعزیرات پاکستان دفعہ ۳۱۵ میں قتل شبہ عمد کی تعریف میں یہ بات درج کی گئی ہے کہ قصداً ایسی چیز کا وار کرنا جو عام طور پر ہلاکت کا سبب نہ بنے جیسے پتھر یا لاٹھی وغیرہ تو اس صورت میں قتل شبہ عمد ہوگا۔ للہذا دفعہ ۳۰۰ کو ۳۱۵ کی روشنی میں پڑھا جائے تو یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ قتل عمد اس صورت میں ہوگا جب قصداً ایسے تیز دھار آلے کا استعمال ہو جو اعضاء کو کاٹنے و چیرنے کی صلاحیت رکھتا ہو۔

**تقابل**

کتب فقہ میں قتل عمد کے متعلق امام ابو حنیفہؒ [1] کا یہ قول نقل کیا گیا ہے کہ وہ قتل جو قصداً تیز دھار آلے سے کیا جائے اور پتھر، لاٹھی وغیرہ سے کیا جانے والا قتل شبہ عمد ہوگا [2]۔ البتہ امام شافعیؒ [3] اور صاحبین کے نزدیک بھاری پتھر یا بڑی لاٹھی سے کیا جانے والا قتل بھی قتل عمد ہوگا [4]۔ سنن ابی داؤد کی ایک حدیث سے امام ابو حنیفہؒ کے قول کی تائید ہوتی ہے [5]۔ للہذا دفعہ تعزیراتِ پاکستان دفعہ ۳۰۰ اور ۳۰۱ اور شریعت اسلامی میں موجود قتل عمد کی تعریف مکمل ایک جیسی ہیں۔

دفعہ ۳۰۲ میں قتل عمد کی سزا موت قرار دی گئی ہے۔ شریعت اسلامی میں قتل عمد پر سزائے موت کا ذکر کئی مقامات پر موجود ہے جیسا کہ سورۃ البقرۃ کی آیت:

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِي الْقَتْلَى الْحُرُّ بِالْحُرِّ وَالْعَبْدُ بِالْعَبْدِ وَالْأُنْثَى بِالْأُنْثَى [6]

(مومنو! تم کو مقتولوں کے بارے میں قصاص (یعنی خون کے بدلے خون) کا حکم دیا جاتا ہے (اس طرح پر کہ) آزاد کے بدلے آزاد (مارا جائے) اور غلام کے بدلے غلام اور عورت کے بدلے عورت) میں قتل کی صورت میں قصاصاً موت کی سزا کا حکم دیا گیا ہے۔

اسی طرح ایک روایت میں رسول اللہ ﷺ نے مسلمان کے خون کے جائز ہونے کی وجوہات بیان فرمائی ہیں:

لا يحل دم امرئ مسلم يشهد أن لا إله إلا الله وأني رسول الله إلا بإحدى ثلاث النفس بالنفس والثيب الزاني والمارق من الدين التارك للجماعة[7]

(کسی مسلمان، جو اللہ کی معبود ہونے اور میری رسالت کا اقرار کرتا ہو، کا خون جائز نہیں مگر تین وجوہات سے: نفس کے بدلے نفس، شادی شدہ زانی اور اور دین چھوڑ کر جماعت سے الگ ہونے والا)۔ حدیث مذکورہ کے مطابق جو افعال مسلمان کے خون کو جائز بناتی ہیں، ان میں سب سے پہلے انسان کو قتل کرنا شامل ہے۔

**۲۔ توہینِ رسالت**

تعزیراتِ پاکستان کی دفعہ ۲۹۵۔ سی: جو شخص کسی بھی طریقے سے بالواسطہ یا بلا واسطہ رسول اللہ ﷺ کی شان میں توہین کرے تو اسے موت یا عمر قید کی سزا دی جائے گی اور وہ جرمانے کا بھی مستوجب ہوگا۔

**وضاحت**

دفعہ ۱۹۵۔ سی میں توہین رسالت کرنے والے شخص کے مذہب کی تعین نہیں کی گئی بلکہ پاکستان کے اندر جو بھی شخص گستاخی کا مرتکب ہوگا، عدالت میں ثابت ہونے پر اس کی سزا موت ہوگی۔ اسی طرح گستاخی قول کی صورت میں ہو یا فعل اور اشارہ کی صورت میں اس کو توہین تصور کیا جائے گا۔

**تقابل**

اصولِ شریعتِ اسلامی میں توہین رسالت کی سزا موت ہونے پر کئی دلائل موجود ہیں جیسا کہ سورۃ الاحزاب کی آیت:

إِنَّ الَّذِينَ يُؤْذُونَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ لَعَنَهُمُ اللَّهُ فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ وَأَعَدَّ لَهُمْ عَذَابًا مُهِينًا[8] کی تفسیر میں سیدنا ابن عباسؓ[9] فرماتے ہیں کہ دنیا میں لعنت سے قتل مراد ہے۔[10]

اسی طرح شاتم رسول ﷺ کے لئے موت کی سزا کئی احادیث مبارکہ سے بھی ثابت ہے جیسا کہ سنن ابی داؤد میں سیدنا علیؓ[11] سے روایت ہے کہ ایک عورت رسول اللہ ﷺ کی ہجو کیا کرتی۔ ایک شخص نے ہجو کرنے پر اس کا گلا گھونٹا، تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: أَلَا اِشْهَدُوْا أَنَّ دَمَهَا هَدَرٌ[12]۔ کئی مواقع پر خود رسول اللہ ﷺ نے شاتم کو قتل کرنے کے لئے صحابہؓ کو حکم دیا[13]۔

مسلمان شاتم رسول ﷺ کے قتل کے متعلق تو کسی نے بھی اختلاف نہیں کیا اور قاضی عیاضؒ[14] نے الشفاء میں شاتمِ رسول ﷺ کے لئے موت کی سزا پر امت کا اجماع نقل فرمایا ہے[15]۔ اگر ذمی نے رسول اللہ ﷺ کی شان میں گستاخی کی تو

جمہور پھر بھی سزائے موت کے قائل ہیں۔البتہ احناف کے نزدیک جب تک ذمی اعلانیہ گستاخی نہ کرے اس کو سزائے موت نہیں دی جائے گی[16]۔

لہٰذا دیکھا جائے تو تعزیراتِ پاکستان دفعہ ۲۹۵۔سی میں مسلمان اور کافر کی تخصیص کے بغیر شاتم رسول ﷺ کے لئے سزائے موت مقرر کرنا اور گستاخی کے کسی خاص قسم کی تعین کئے بغیر کسی بھی طریقے سے توہین کو موت کی سزا کا موجب قرار دینا شریعت کے اصولوں کے عین مطابق ہے۔

**۳۔ڈکیتی**

دفعہ ۳۹۶ : ڈکیتی قتل عمد کے ساتھ پانچ یا زیادہ اشخاص جو ڈکیتی کر رہے ہو اور دورانِ ڈکیتی ان میں ایک قتل عمد کا مرتکب ہو تو ان میں سے ہر ایک شخص کو موت، عمر قید یا جرمانے کی سزا دی جائے گی۔

**وضاحت**

تعزیراتِ پاکستان دفعہ ۳۹۶ میں ڈکیتی میں کم از کم پانچ افراد کا ہونا شرط کر دیا گیا ہے۔اس دفعہ کے الفاظ میں عموم ہے اس لئے ڈکیتی کرنے والا چاہے مسلم ہو یا ذمی اس کو مذکورہ سزا دی جائے گی۔

**تقابل**

ڈکیتی کے لئے عربی میں حرابہ کا لفظ استعمال ہوتا ہے جس کی تعریف ان الفاظ کے ساتھ کی جاتی ہے کہ ہر وہ شخص جو رہزنی کرے، لوگوں کو ڈرائے اور بغیر کسی دشمنی کے لوگوں پر اسلحہ نکالے تو وہ محارب ہے[17]۔لہٰذا دفعہ ۳۹۶ میں حرابہ کے لئے کم از کم پانچ افراد کی موجودگی شرط کرنا شریعت اسلامی سے ثابت نہیں بلکہ ایک بھی فرد اس جرم کا مرتکب ہو تو اس پر مذکورہ سزا جاری کی جائے گی۔

فقہاء کے نزدیک حرابہ حدود اللہ میں شامل ہے[18] اور اس کے لئے شریعت میں مختلف سزاؤں کا ذکر ہے جیسا کہ سورۃ المائدہ کی آیت :

إِنَّمَا جَزَاءُ الَّذِينَ يُحَارِبُونَ اللهَ وَرَسُولَهُ وَيَسْعَوْنَ فِي الْأَرْضِ فَسَادًا أَنْ يُقَتَّلُوا أَوْ يُصَلَّبُوا أَوْ تُقَطَّعَ أَيْدِيهِمْ وَأَرْجُلُهُمْ مِنْ خِلَافٍ أَوْ يُنْفَوْا مِنَ الْأَرْضِ ذَلِكَ لَهُمْ خِزْيٌ فِي الدُّنْيَا وَلَهُمْ فِي الْآخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيمٌ[19]

میں اس کو بیان کیا گیا ہے۔اس آیتِ کریمہ کے متعلق ابن حجر عسقلانیؒ[20] فرماتے ہیں کہ جمہور فقہاء کرام کے نزدیک یہ ان لوگوں کے بارے میں نازل ہوئی، جو مسلمان ہونے کے باوجود زمین میں فساد پھیلانے کی کوشش کرتے ہیں اور رہزنی کے مرتکب ہوتے ہیں[21]۔

امام ابو حنیفہؒ کے نزدیک اگر محارب ڈکیتی کے دوران مال چھینے بغیر قتل کرے تو اس کو قتل کیا جائے گا اور اگر صرف مال چھینے اور قتل نہ کرے تو ہاتھ اور پھیر کاٹے جائیں گے۔اگر محارب ڈکیتی میں مال بھی چھینے اور قتل بھی کرے تو قتل کر کے سولی پر چڑھایا جائے گا۔البتہ اس صورت میں سزائے موت سے پہلے ہاتھ و پیر کاٹنے یا نہ کاٹنے میں امام کو اختیار حاصل ہے[22]۔

لہٰذا حرابہ کو کم از کم پانچ افراد سے مشروط کرنے کے علاوہ دفعہ ۳۹۶ شریعت کے عین مطابق ہے۔البتہ اگر مجرم صرف مال

